


## Carnival Themed Berrylicious Trifle

**Ingredients:**

- 1 pack Rafhan Strawberry Jelly
- 4 cups Rafhan Vanilla Custard
- Chocolate cake cut into slices
- 1 cup whipped cream
- 500g sliced Strawberries
- 200g Raspberries
- 200g Blackberries
- Mint leaves for garnish

**Preparation:**

1. Set the Rafhan Strawberry Jelly into a dish.
2. Layer the base of your chosen serving bowl with the chocolate cake slices.
3. Top the cake base with the freshly sliced strawberries, raspberries and blackberries.
4. Follow by topping Rafhan Vanilla Custard over the fruit.
5. Repeat the previous steps and set another layer of cake slices, topped with the fruit and Rafhan Custard.
6. Finally layer the custard with the remaining Rafhan Strawberry Jelly by mashing it.
7. Decorate with whipped cream and chill for 3 hours.
8. Garnish with mint leaves and serve.

BAKE PARLOR

سب ہی کھاتے ہیں

# دی ہوم ریسٹورنٹ

Issue No. 1

20 Recipes to delight your taste buds

## اچاری میکرونی





۱۔ بیک پارلر میکرونی کو نمک ملے اُبلتے پانی میں پانچ سے سات منٹ تک اتنا اُبالیں کہ اس میں ایک کنی رہ جائے۔ چھلنی سے گرم پانی گرا کر ٹھنڈا پانی گزار دیں اور ایک کھانے کا چمچہ تیل ملا کر ایک طرف رکھ دیں۔

۲۔ ایک فرائی پین میں باقی تیل ڈال کر گرم کریں پھر اس میں پیاز، لہسن اور ادرک ایک ساتھ ڈال کر ایک منٹ تک فرائی کریں۔

۳۔ اب اس میں چکن اور اچاری مصالحہ کا ساشے ڈال دیں اور مزید ایک منٹ تک فرائی کریں۔ اسکے بعد اس میں ایک کپ پانی ڈال کر اُبال آنے تک پکائیں۔ اسکے بعد مزید 5 منٹ تک پکائیں۔

۴۔ اب اس میں دہی اور ہری مرچ ڈال کر 5 منٹ تک تیز آنچ پر پکائیں۔ اسکے بعد اس کو اتار کر گرما گرم پاستا کے ساتھ پیش کریں۔

نوٹ: بکرے کے گوشت کے ساتھ 3 کپ پانی ڈال کر 40 منٹ تک یا گوشت کے گلنے تک پکائیں۔ (اسٹیپ نمبر 3)



### شاپنگ لسٹ

- ☑ چکن بغیر ہڈی کا : 300 گرام
- ☑ پیاز کٹی ہوئی : 01 بڑی
- ☑ لہسن پیسٹ : 01 کھانے کا چمچ
- ☑ ادرک پیسٹ : 01 کھانے کا چمچ
- ☑ دہی : ڈیڑھ کپ
- ☑ کوکنگ آئل : 08 کھانے کے چمچ
- ☑ ہری مرچ کٹی ہوئی : 04 عدد
- ☑ نمک : 01 کھانے کا چمچ
- ☑ بیک پارلر اچاری میکرونی : 01 پیکٹ

### آپ کا سوال

**کتنا پاستا پکائیں؟**

اگر آپ پاستا کو مین ڈش کے طور پر پیش کر رہے ہیں تو ہر فرد کے لئے 4 اونز (یعنی آدھا کپ) بغیر پکا پاستا کا حساب رکھیں۔

اپنے پاستا سے متعلق سوالوں کو consumers@bakeparlor.com پر بھیجیں۔

## موسم کے مزے

موسمِ گرما کا سب سے انمول تحفہ آم۔ پھلوں کا بادشاہ، یہ بہترین وٹامن اور منرلز کا خزانہ بھی ہے۔ پیش ہے موسم کے اس پھل کا مزہ اڑانے کی ایک نئی ترکیب۔ چکن اور پاستا کریمی مینگو ساس کے ساتھ۔ ایک بڑے برتن میں نمک ملا پانی اُبال کر ایک کپ پینی پاستا اُبال لیں۔ آدھا کپ اُبلی ہوئی چکن فرائی پین میں تھوڑے سے آئل میں لیں، ایک لہسن، ایک ہری پیاز اور ایک آم کو فرائی پین میں مکس کریں۔ 5 منٹ پکا کر اُبلا ہوا پاستا اور پاؤ کپ بالائی ملائیں۔ ٹھنڈا ہونے کے بعد برائے سائڈ لائن پیش کریں۔





# MASALA
## TV FOOD MAG

HUM مصالحہ
Volume 6 - Issue 62 September 2014

Content





محترم قارئین

السلام وعلیکم!

رمضان المبارک میں کھانے پینے سے احتیاط کا سلسلہ بندھتا ہے لیکن جیسے ہی شوال کا چاند نظر آتا ہے' ویسے ہی گھر کے باورچی خانے انواع واقسام کے کھانوں سے مہک اُٹھتے ہیں۔ عید کے بعد شادیوں کا موسم شروع ہوجاتا ہے جس میں رہی سہی کسر بھی پوری ہوجاتی ہے۔ شادیوں میں دل بھر کے مرغن کھانے پکائے اور کھلائے جاتے ہیں جو رمضان المبارک میں بتدریج بہتر ہونے والے جسمانی نظام کی خرابی کا باعث بن جاتے ہیں۔ شادیوں میں مرغن کھانے' طرح طرح کے میٹھے اور تیزابی مشروبات انتہائی تاخیر سے پیش کئے جاتے ہیں۔ لوگوں کے پاس' خصوصاً سندھ میں کھانا کھانے کے بعد اسے 'ہضم کرنے کا وقت نہیں ہوتا' کیوں کہ شادیاں اب بھی دیر تک چلتی ہیں اس لئے مہمان گھر جا کر سو جاتے ہیں جو کسی بھی طرح صحت کے لئے مفید نہیں ہے' جب کہ پنجاب میں منعقدہ شادی کی تقریبات میں جلد کھانا پیش کئے جانے کا قانون ہے جس کی وجہ سے لوگوں کو گھر جا کر مرغن کھانوں کو ہضم کرنے کا وقت مل جاتا ہے۔ کراچی سمیت دیگر شہروں میں بھی جہاں شادیوں کی تقریبات تاخیر کا شکار ہیں' اس اچھی روایت کو قائم کیا جانا وقت کی اہم ترین ضرورت ہے۔

یہ امر واقعی ہے کہ ہمارا سُست پڑتا طرز زندگی بے شمار بیماریوں کی جڑ ہے جو دل سمیت مختلف امراض کے اضافے کا سبب ہے۔ دل کے مریضوں کی تعداد میں اضافے نے عالمی برادری کو تشویش میں مبتلا کر رکھا ہے' اسی وجہ سے ہر سال ستمبر کے آخری اتوار کو عالمی یوم قلب سے منسوب کرتے ہوئے اس حوالے سے آگاہی کے خصوصی پروگرام مرتب کرائے جاتے ہیں تاکہ لوگ اس موذی مرض سے بچاؤ کی تدابیر اختیار کر سکیں۔ ماہرین کے مطابق سال گزشتہ کے دوران دنیا بھر میں ایک کروڑ 73 لاکھ افراد امراض قلب کی وجہ سے موت کے منہ میں چلے گئے اور اگر یہی صورت حال رہی تو اگلے 15 سالوں میں دل کی بیماریوں سے مرنے والوں کی تعداد سالانہ 2 کروڑ تک پہنچنے کا اندیشہ ہے۔ پاکستان میں بھی بلاتفریق عمر امراض قلب کی شکایت کی شرح تشویشناک حد تک تیزی سے بڑھ رہی ہے' ماہرین کے مطابق اس کا فوری سدباب انتہائی ضروری ہے۔

دل کی بیماریوں سے محفوظ رہنے کے لئے ایک جانب طرز زندگی کو بہتر بنانے اور دوسری جانب خوراک کو متوازن کرنے کی ضرورت ہے۔ اپنی غذا میں پھل' سبزیاں اور تازہ جوس شامل کریں' جلد سونے' صبح سویرے اُٹھنے اور ورزش کو معمول بنائیں۔ یاد رکھئے کہ تھوڑی سی احتیاط اور توازن زندگی کو بڑے مسائل سے بچانے کا سبب بن سکتی ہے۔

شہناز رمزی

چیف ایڈیٹر۔ سلطانہ صدیقی' ایڈیٹر۔ شہناز رمزی' جائنٹ ایڈیٹر۔ شازیہ انوار
ایڈیٹوریل اسسٹنٹ۔ نصر خان' اسسٹنٹ ایڈیٹر۔ معاذ احمد
سینئر ویژولائزر۔ سید نبیل احمد' ڈیزائنر۔ یوسف رضوی' عکاسی۔ حارث عثمانی' احسن قریشی' ایڈورٹائزنگ منیجر۔ منور حسین بھٹی munawar.h@masalatv.tv - فون: 03333222353
ڈسٹری بیوٹر۔ رہبر نیوز ایجنسی 0333 216 8390 پرنٹر۔ یونی پرنٹ
ہم نیٹ ورک لمیٹڈ۔ 10/11' حسن علی اسٹریٹ' بالمقابل آئی آئی چندریگر روڈ کراچی۔ 74000 پاکستان یو۔اے۔این: 111-486-111 (کراچی) فیکس: 92-21-32628640
مزید معلومات کے لئے: shanaz.ramzi@hum.tv آن لائن خریداری کے لئے: http://www.masala.tv/masalamag/



# ''پاکستان کا ذوق'' پاکستانی کھانوں کا مزہ

## موون پک ہوٹل میں جشنِ آزادی کے حوالے سے خصوصی ہفتے کا اہتمام

شازیہ انوار

موون پک ہوٹل نے پاکستان کے قومی دن کے حوالے سے گزشتہ دنوں اپنے پاکستانی ریستوران میں ''پاکستان کا ذوق (Tastes of Pakistan)'' کے عنوان سے ایک ہفتے کا اہتمام کیا جس کا مقصد پاکستان کے مختلف صوبوں کی ثقافتوں کو اُجاگر کرنا تھا۔

اس حوالے سے منعقدہ ہفتہ 8 سے 14 اگست پر مشتمل تھا۔ اس دوران موون پک آنے والے صارفین کے لئے خصوصی رات کے کھانے کا اہتمام کیا گیا تھا۔ اس دسترخوان میں ملائی تیخ، مرغی کی تجی، چلی کباب (خیبر پختونخواہ)، جھینگا مصالحہ (سندھ)، کنّا (پنجاب)، روغن جوش (بلوچستان)، دہی والی مرغی کی کڑاہی (پنجاب)، بکرے کے پائے (پنجاب)، حلیم (سندھ)، کباب، پکوڑے، مچھلی، بلوچی بھنڈی، لاہوری فالودہ، کھجور، امرود اور آم کا حلوہ، نان، شیرمال، روٹیاں، سکنجبین، لال شربت، لسّی، مختلف النوع سلاد اور اچار سمیت بے شمار پکوان شامل تھے۔

ہفتے کا باقاعدہ آغاز ایک پروقار تقریب سے کیا گیا، جس کا افتتاح جنرل منیجر موون پک ہوٹل مرزا منصور احمد نے کیا۔ اس موقع پر صحافیوں اور معززین شہر کو مدعو کیا گیا تھا۔ منعقدہ ہفتے کے انعقاد کے سلسلے میں ریستوران کو روایتی انداز میں سجایا گیا جب کہ ویٹرز نے مختلف صوبوں کے مقامی ملبوسات زیبِ تن کر کے ماحول کو ثقافت سے قریب کرنے میں اہم کردار ادا کیا۔ ایک جانب مقامی موسیقی کا براہِ راست سلسلہ بھی جاری تھا۔

اس موقع پر موون پک ہوٹل کے ایگزیکٹو اسسٹنٹ منیجر فوڈ اینڈ بیوریجز خرم اعوان نے گفتگو کرتے ہوئے کہا ''لوک گلوکار پاکستان کے مختلف صوبوں کے روایتی گانوں کو روایتی انداز میں ہی پیش کرتے ہیں۔ ''پاکستان کا ذوق (Tastes of Pakistan)'' کے عنوان سے منائے جانے والے ہفتے میں ہم نے ریستوران کی تزئین و آرائش کو مقامی رنگ میں پیش کیا ہے۔ استقبالیہ کو ایک جھونپڑی کی صورت دی گئی ہے جہاں پر رکھی گئی پہیہ، اجرک، حقہ، روایتی کرسیاں دیکھنے والوں کی توجہ اپنی جانب مرکوز کر رہی ہیں۔ اس موقع پر ہم نے پاکستان کے مختلف صوبوں کے پکوان پیش کرنے کے ساتھ ساتھ حقہ اور پان کا بھی اہتمام کیا ہے جو منظر میں حقیقی رنگ بھرنے میں معاون ہیں۔

''مصالحہ'' سے بات چیت کرتے ہوئے جنرل منیجر موون پک ہوٹل منصور احمد نے کہا ''موون پک نے اس ہفتے کو آزادی کی تقریبات سے منسلک کرتے ہوئے اپنے لوگوں کے لئے فخریہ طور پر پیش کیا ہے۔ پاکستانی کھانے ہر انداز سے بہترین ہیں اور مجھے اس بات کا یقین ہے کہ کوئی بھی پاکستانی اپنے کھانوں سے کنارہ کش نہیں ہو سکتا۔ ہمارے کھانے ہماری متنوع ثقافت اور ورثے کے عکاس ہیں۔ کیوں کہ موون پک ہوٹل میں غیر ملکی صارفین کی بڑی تعداد مقیم رہتی ہے اس لئے میں سمجھتا ہوں کہ اس ہفتے کا انعقاد مقامی صارفین کے ساتھ ساتھ ہمارے غیر ملکی صارفین کے لئے ایک خوشگوار تجربہ رہا ہے۔''

مرزا منصور احمد نے مزید کہا ''ہماری پوری توجہ اپنے صارفین کو گھریلو ذائقے فراہم کرنے کی جانب مرکوز رہتی ہے۔ ہم اپنے مہمانوں کو تازہ کھانے فراہم کرتے ہیں۔ ہمارے ایگزیکٹو شیف کھانوں کی تراکیب میں تنوع پیدا کر کے مہمانوں کی داد سمیٹتے ہیں۔ موون پک میں کئے جانے والے تجربات مہمانوں کی پسندیدگی کی سند حاصل کرتے ہیں جس پر ہم نازاں ہیں۔'' انہوں نے بتایا کہ وہ آنے والے دنوں میں بھی اپنے صارفین کے لئے مزیدار اور دلچسپ چیزیں پیش کرنے کی منصوبہ کر رہے ہیں۔ ■



# ناشتہ‘ صحت کے لئے نہایت ضروری

## ناشتہ کرنے والے بچے چست ہوتے ہیں‘ ناشتہ نہ کرنے والوں کا وزن نسبتاً تیزی سے بڑھتا ہے

کھانے کی طرح ناشتے کے حوالے سے بھی یہ سوال نہایت اہمیت کا حامل ہے کہ آج کیا کھایا جائے؟ دیکھا یہ گیا ہے کہ ناشتے کی میز عام طور پر مخصوص پکوانوں سے ہی سجائی جاتی ہے۔ جو لوگ ڈبل روٹی اور چائے سے ناشتہ کرتے ہیں وہ برس ہا برس سے یہی ناشتہ کرتے ہیں‘ جنہیں ناشتے میں پراٹھوں اور انڈوں کی عادت ہوتی ہے وہ اس کے بغیر نہیں رہ سکتے۔ بہت سے لوگ ناشتے میں صرف ایک پیالی چائے اور کچھ صرف دودھ لیتے ہیں جب کہ جدید سائنس صبح کے ناشتے کو صحت کے لئے انتہائی اہم قرار دیتے ہیں۔

طبی ماہرین کے مطابق ناشتہ نہ کرنے والوں میں دل کے امراض پیدا ہونے کا خطرہ 27 فیصد بڑھ جاتا ہے۔ صحت مند دل کے لئے ناشتہ ضروری ہے۔ تحقیق کہتی ہے کہ ناشتہ نہ کرنا جسم کو اضافی دباؤ میں مبتلا کر دیتا ہے۔ ناشتہ نہ کرنے والوں میں کولیسٹرول کی سطح بڑھ جاتی ہے اور ایسے افراد میں انسولین کے استعمال کے لئے حساسیت بھی زیادہ ہو جاتی ہے۔

ناشتے کی اہمیت زیادہ اس لئے ہے کہ صبح کے وقت ہمارا نظام انہضام بہتر چلتا ہے اور کھائی جانے والی ہر چیز اچھی طرح ہضم ہو کر ہمیں پورے دن کی ضرورت کے مطابق توانائی فراہم کرتی ہے۔

سوال یہ ہے کہ صبح ناشتہ میں کیا ہونا چاہئے؟

ناشتے میں مختلف چیزوں کا استعمال کیا جا سکتا ہے‘ بہتر یہ ہے کہ صبح کے ناشتے میں متوازن خوراک لی جائے تاکہ دن کی شروعات اچھی ہو‘ جسم چست رہے اور روزمرہ کے کام بہتر انداز سے کئے جا سکیں۔ طبی ماہرین کے مطابق ناشتے میں پھلوں کا استعمال ضروری ہے۔ کوئی بھی موسمی پھل جیسے ایک سیب‘ آڑو‘ آلو بخارے‘ امرود اور کیلا لیا جا سکتا ہے۔ ماہرین پھلوں کے جوس پر پھلوں کو فوقیت دیتے ہیں کیوں کہ پھلوں میں غذائی ریشے زیادہ اور حرارے کم ہوتے ہیں جو ہاضمے کے لئے بہترین ہیں۔ پھلوں کے علاوہ انڈے بھی ناشتے کو بہترین بناتے ہیں‘ تاہم اگر تلے ہوئے انڈے کھانے ہوں تو انہیں زیتون یا سرسوں کے تیل میں پکانا زیادہ مناسب ہے۔

ناشتے میں ہفتے میں تین سے چار مرتبہ گندم یا جو کا دلیہ بھی استعمال کرنا چاہئے۔ اس میں موجود لحمیات اور غذائی ریشے ہاضمے کو بہتر کرتے ہیں۔ دلیہ ذیابیطس کے مریضوں کے لئے بھی بہت مفید ہے کیوں کہ یہ ذیابیطس کی شرح میں کمی کا باعث بنتا ہے۔ ناشتے میں کم چکنائی والا دودھ‘ گڑ یا شکر کا استعمال بھی کریں۔ گرمیوں میں لسّی جب کہ سردیوں میں شہد ملا گرم دودھ بہترین ہے۔

ایک جدید تحقیق ثابت کرتی ہے کہ جو بچے صبح کا ناشتہ کرتے ہیں وہ امتحانوں میں بہتر کارکردگی دکھاتے ہیں‘ پڑھائی میں نسبتاً زیادہ ہوشیار ہونے کے ساتھ جسمانی اور ذہنی کارکردگی میں بھی بہتر ہوتے ہیں‘ جب کہ ناشتہ نہ کرنے والے بچوں کو اسکول میں نیند آتی ہے‘ کلاس میں دھیان نہیں ہوتا‘ کھیل میں چست نہیں ہوتے اور خود کو پورا دن سُست محسوس کرتے ہیں۔

وزن بڑھنے کے خدشے سے ناشتہ نہ کرنے والوں کے لئے ایک ضروری اطلاع یہ ہے کہ اگر وہ ناشتہ نہیں کریں گے تو اُن کا وزن بڑھے ہوگا۔ جدید تحقیق ثابت کرتی ہے کہ صبح تمام ضروری غذائی اجزاء پر مشتمل ناشتہ کرنے والے پورا دن اضافی چیزیں نہیں کھاتے جو ان کے وزن میں کمی کا سبب بنتا ہے۔ ■

# روحانی مسیحا



## معروف روحانی اسکالر ایس۔این۔قادری

## ستاروں کی گردش ہو یا حاسدوں کی بندش

## آپ کے مسائل کا قرآنی، اسلامی اور روحانی حل پیش کرتے ہیں

**مشورے اور استخارے کا کوئی ہدیہ نہیں ہے۔ آپ کے مسائل صیغہ راز میں رکھے جاتے ہیں نام آپ کی اجازت کے بغیر قطعی شائع نہیں کیے جاتے، مکمل بھروسے کے ساتھ رُجوع کریں۔**

**رخسانہ (صادق آباد)**

قادری انکل:! میں آپ کی بے حد احسان مند ہوں آپکی وجہ سے میرا انتہائی مشکل اور ناممکن مسئلہ حل ہوگیا ہے میں انکو چار سال سے پسند کرتی تھی مگر ہماری زات اور مسلک مختلف ہونے کی وجہ سے ہمارے گھر والے کسی طور ہماری شادی پر راضی نہیں تھے میں نے آپ سے لوحِ نکاح منگوا کر وظیفہ پڑھا تھا آپ کی دعا سے دونوں خاندانوں کی باہم رضامندی سے اس عید پر ہماری شادی ہوگئی ہے ہم بہت خوش ہیں اور دن رات آپ کی صحت یابی اور سلامتی کے لئے دعا کرتے ہیں آپنی دعاؤں میں ہمیشہ یاد رکھئے گا۔

**جواب:** جیتی رہو! اللہ پاک آپ کی جوڑی کو سلامت رکھے سدا شاد و آباد رہو میری دعائیں آپ کے ساتھ ہے۔

**مہرالنساء (امریکہ)**

اسلام علیکم! قادری بھائی یہ خط صرف آپکا شکریہ ادا کرنے کے لئے لکھ رہی ہوں میں کئی سالوں سے اپنی بیٹی کی شادی کے لئے بے حد پریشان تھی اچھے نیک اور مخلص رشتے ملنا یہاں پر بہت بڑا مسئلہ ہے دن رات پریشان رہتی تھی بیٹی کی عمر بھی نکلتی جارہی تھی عجلت میں شادی کرنا نہیں چاہتی تھی کیونکہ یہاں لڑکوں پر بھروسہ نہیں کیا جاسکتا وہ اپنے مقصد کے لئے شادی کرتے ہیں اور مقصد پورا ہوتے ہی وہ اچانک غائب ہوجاتے ہے اسی پریشانی میں آپ کے موبائل نمبر پر آپ سے رابطہ کرکے اپنی پریشانی بیان کی تو آپ نے بائے پوسٹ (By Post) میرے امریکہ کے پتے پر مجھے لوحِ نکاح بھیجی اور وظیفہ بھی پڑھنے کو دیا آپکی ہدایت کے مطابق وظیفہ مکمل کیا، وظیفہ مکمل ہونے کے تقریباً مہینے بعد ایک شاپنگ مال میں اچانک میری ایک بہت پرانی سہیلی سے ملاقات ہوگئی میری بیٹی بھی ساتھ تھی رسمی سی ملاقات کے بعد میں نے انھیں اپنے گھر آنے کی دعوت دی ایک ہفتے بعد وہ اپنے شوہر اور بیٹے کے ساتھ ہمارے گھر آئے اور اپنے بیٹے کے لئے میری بیٹی کا رشتہ مانگ لیا کیونکہ دونوں ایک دوسرے خاندان سے واقف تھے اس لئے ہم نے رشتہ طے کردیا اور اسطرح چٹ منگنی اور عید کے بعد پٹ بیاہ ہوگیا قادری بھائی آپ واقعی مسیحا ہیں یہ سب آپ کی کرامت ہے اللہ تعالٰی آپکو سلامت رکھے

**جواب:** اللہ خوش رکھے! بہو آپ کو بیٹی کی شادی مبارک ہو ڈھیروں خوشیاں نصیب ہو اللہ پاک تمام ماں باپ کو اُن کی ذمہ داریوں سے سبکدوش فرمائے اور آپ کی بیٹی سمیت اور سب کی بیٹیوں کے نصیب اچھے ہوں (آمین)

**بشریٰ (کراچی)**

قادری صاحب! میں نے کافی عرصے سے امریکہ جانے کے لئے اپنے شوہر اور دو بچوں کے ساتھ (Apply) اپلائی کیا ہوا تھا مگر کام بنتا ہی نہیں تھا مایوس ہوچکی تھی اس مقصد کے لئے آپ سے رجوع کیا تو آپ نے بتایا کہ میرے سفر کی راہ میں رکاوٹیں ہیں ان رکاوٹوں کو دور کرنے کے لئے آپ نے مجھے لوحِ راہداری دی وظیفہ پڑھتے ہی واقعی راہ میں حائل رکاوٹیں ایک دم دور ہوگئیں کیونکہ عید کے بعد ہماری اسلام آباد سے انٹرویو کال (Call) آگئی تھی 13 اگست کو ہمارا انٹرویو تھا یہ وہ تاریخ تھی جب لانگ مارچ کی وجہ سے اسلام آباد جانے والے تمام ہوائی اور زمینی راستے بند ہورہے تھے مگر میرے سفر کی راہ میں حائل رکاوٹیں تو آپکے وظیفے کی برکت سے ختم ہوچکی تھیں آپ کا وظیفہ پڑھتے ہوئے ہم اسلام آباد پہنچے اور انٹرویو دیا اور آپکی دعاؤں سے ہم سب کو ویزا (Visa) مل گیا یہ سب آپکی وجہ سے ممکن ہوا میں آپ کی بے حد ممنون ہوں اللہ آپ کو لمبی عمر عطا فرمائے

**جواب:** جیتی رہو! اللہ پاک آپ کی زندگی میں آپکے اور آپکے بچوں کے لئے مزید آسانیاں فرمائیں اور زندگی کی راہ میں ہر رکاوٹ کو دور فرمائیں ۔(آمین)

**مسز کمال (اسلام آباد)**

قادری صاحب! میرے شوہر کا رویہ میرے ساتھ بہت عجیب سا تھا اللہ تعالٰی نے ہمیں دنیا کی ہر نعمت سے نوازا ہوا ہے کسی چیز کی کمی نہیں ہے کمی ہے تو شوہر کی توجہ کی کمی ہے گھر میں آنے کے بعد کوئی بات چیت نہیں کرتے تھے نہ مجھ سے نہ بچوں سے گھر آئے فریش ہوئے کھانا کھایا اور TV کے سامنے موبائل لیکر بیٹھ گئے اور نہ جانے کن کن سے سرگوشیوں میں باتیں کرتے رہتے تھے اندازہ تو ہوجاتا تھا کہ عورتوں سے باتیں کررہے ہیں قریب بیٹھ کر سننے کی کوشش کرو تو اُٹھ کر گیلری میں چلے جاتے تھے پھر آدھی آدھی رات تک وہاں کھڑے ہوکر باتیں کرتے رہتے تھے بستر پر آکر لیٹتے تو (Messages) کرتے رہتے تھے میں ان کی اس عادت سے بہت پریشان اور دکھی تھی آپکو (Call) کرکے اپنا دکھڑا سنایا تو آپ نے مجھے لوحِ قدوس اور یاقوت (نگینہ) پڑھائی کرکے انگوٹھی میں پہنیں کو بھیجا اور وظیفہ بھی پڑھنے کو دیا جب سے میں نے آپکا پڑھائی کیا ہوا (نگینہ) انگوٹھی بنوا کر پہنا ہے اور وظیفہ پڑھا ہے حیرت انگیز طور میرے شوہر کے روئے میں تبدیلی آگئی ہے میں یہ تو نہیں کہہ سکتی کہ بلکل ٹھیک ہوگئے ہے لیکن 40% فیصد تک مثبت تبدیلی ہے اب گھر آنے کے بعد میرے اور بچوں کے ساتھ بیٹھ کر بات چیت کرتے ہیں باہر گھومانے بھی لے جاتے ہیں اور جب بھی بچوں کے اسکول میں (Parent Meeting) ہوتی ہے میرے ساتھ لازمی جاتے ہے کلاس ٹیچرز سے بچوں کے بارے میں سوال جواب کرتے ہیں بچوں کے مستقبل فکرمند رہتے ہیں میرے ساتھ بھی بہت Loving اور Caring ہوگئے ہیں اور یہ سب لوحِ قدوس آپکے نیک پتھر یاقوت اور وظیفے سے ہوا ہے اللہ تعالٰی آپکے علم مزید اضافہ فرمائے

**جواب:** اللہ خوش رکھئے! اللہ پاک آپکی محبتوں میں اضافہ فرمائے آپکے گھر کو خوشیوں کا گہوارہ بنائے رکھے وظیفے کو ابھی جاری رکھیں انشاء اللہ تعالٰی مزید بہتری آئے گی ۔

**ساجدہ (صوابی)**

قادری صاحب ! میں نے آپ سے پسند کی شادی کے لئے لوحِ نکاح لیا تھا لڑکے والے ہماری شادی پر راضی نہیں ہوتے تھے آپ کا وظیفہ پڑھنے سے اب راضی ہوگئے ہے ہماری منگنی بھی ہوگئی ہے 28 ستمبر بروز اتوار ہم شادی کی تاریخ رکھنا چاہ رہے اگر یہ تاریخ ہمارے لئے مبارک ہے تو ہم تاریخ پکی کرلیں ورنہ میرا حساب کتاب آپکے پاس ہے آپ جو تاریخ بتائیں گے ہم وہ تاریخ طے کرلیں گے۔

**جواب:** جیتی رہو! تاریخ تو ٹھیک ہے مگر آپکے نکاح کے لئے اتوار کا دن نہیں ہے آپ حساب کتاب کیمطابق آپ کا سعی دن جمعرات ہے لہذا آپ نکاح کی تاریخ 25 ستمبر بروز جمعرات مقرر کرلیں انشاء اللہ یہ تاریخ اور دن مبارک ثابت ہوگا۔

**عادل خان (دبئی)**

قادری صاحب! میرا دبئی کافی بڑا کاروبار ہے مگر کچھ عرصے سے کاروبار نقصان میں جارہا تھا میں نے کاروبار میں برکت کیلئے آپ سے لوحِ غنی منگوائی تھی وظیفہ بھی ابھی پڑھ رہا ہوں الحمداللہ کاروبار بہت بہتر ہوگیا سنا ہے آپ مبارک پتھر بھی پڑھائی کرکے دیتے ہے میرا مبارک پتھر کون سا ہے مجھے بتادیں میں وہ بھی منگوالوں گا۔

**جواب:** بیٹا آپ کا مبارک پتھر اوّل ہیرا اور دوئم یاقوت جس طریقے سے آپ نے لوح منگوائی تھی اُسی طریقے سے اپنا مبارک پتھر بھی حاصل کرسکتے ہیں

**رشیدہ خاتون (لاہور)**

قادری صاحب! میری بیٹی کے رشتے میں رکاوٹ ہے مجھے اُسکے لئے لوحِ نکاح چاہئے کیسے حاصل کرسکتی ہوں طریقہ بتادیں۔

**جواب:** اللہ خوش رکھے! بہن میرے مندرجہ ذیل موبائل نمبر پر کال (Call) کرکے منگوانے کا طریقہ معلوم کرلیں۔


**ایس۔این۔قادری**

رضویہ مارکیٹ، 86، فرسٹ فلور، ناظم آباد چورنگی، کراچی۔ 74600

رابطے کیلئے موبائل: 0336-2297786، 0333-2105914، 0308-2543444

E-mails: qadrihelpline@yahoo.com
qadrihelpline@hotmail.com

E-mail کرتے وقت اپنے شہر کا نام لازمی لکھیں۔

رابطہ کے اوقات صبح 10 سے شام 7 بجے تک۔


## مبارک پتھر Lucky Stone



روحانی اسکالر ایس۔این۔قادری آپ کے کام اور نام کے مطابق آپ کے موافق پتھروں (نگینوں) پر آیاتِ مقدسہ کی پڑھائی کرکے دیتے ہیں۔ اپنے نام اور کام کے مطابق اپنا مبارک پتھر حاصل کریں، انگوٹھی بنوا کر پہنیں، انشاء اللہ آپ کے بگڑے کام سنورتے چلے جائیں گے، دل و دماغ پر خوشگوار اثرات مرتب ہوں گے، صحت و تندرستی حاصل ہوگی، لوگوں کے دلوں میں آپ کے لئے نرم گوشہ پیدا ہوگا اور آپ کی عزت و وقار میں اضافہ ہوگا۔

# عالمی یوم قلب

## عالمی ادارہ صحت کے مطابق دل کے امراض سے ہر سال ایک کروڑ 70 لاکھ سے زائد افراد لقمۂ اجل بنتے ہیں

وقت کی جدیدیت نے دنیا بھر کے لوگوں کو جہاں زندگی سہل بنانے کے لئے انواع واقسام کی چیزیں مہیا کی ہیں وہاں نت نئی بیماریاں بھی منظر عام پر آئی ہیں جس میں مختلف طرح کے سرطان' ذیابیطس' بلند فشار خون اور دل کے امراض سرفہرست ہیں۔ دنیا بھر کے محققین اور طبی ماہرین ان بیماریوں کے سدباب کے لئے کوشاں ہیں اور دن رات تحقیقی عمل جاری ہے۔
عوام میں ان بیماریوں کے شعور کو بیدار کرنے کے لئے سال میں ایک دن مختلف بیماریوں کے نام سے منسوب کئے گئے ہیں جس میں عوام کو ان بیماریوں کے حوالے سے بطور خاص آگاہی فراہم کی جاتی ہے۔ اقوام متحدہ کے چارٹر کے مطابق 1980ء سے ہر سال ستمبر کے آخری اتوار کو دنیا بھر میں ''عالمی یوم قلب'' منایا جاتا ہے۔
عالمی ادارہ صحت کے مطابق دل کے امراض سے ہر سال ایک کروڑ 70 لاکھ سے زائد افراد لقمہ اجل بنتے ہیں۔ دنیا بھر کی طرح سے پاکستان میں بھی عوام تیزی سے اس مرض کا شکار ہو رہے ہیں۔ عالمی ادارہ صحت کی رپورٹ کے مطابق پاکستان میں 40 سال سے کم عمر افراد میں دل کے امراض کی شرح یورپی ممالک کی نسبت 10 گنا زیادہ ہے۔ ماہرین اس کی وجہ مغرب کے مسترد شدہ طرز زندگی اپنانے کو قرار دے رہے ہیں۔ پاکستان ایک ایسا ملک ہے جہاں 40 سے 45 برس کی عمر کے لوگوں میں دل کا عارضہ لاحق ہوتا ہے۔ دو دہائی قبل دل کے امراض امیر لوگوں میں تصور کئے جاتے تھے مگر اب دل کا مرض سفید پوش اور غریب مریضوں میں زیادہ نظر آ رہا ہے۔ پاکستانی معاشرے میں تمباکو نوشی' بازاری کھانے اور ورزش سے گریز نظر آ رہا ہے۔
محققین کے مطابق کھانوں میں احتیاط دل کے امراض سے دور رکھ سکتی ہے۔ تحقیق دانوں نے ایک مطالعاتی جائزے کے نتائج سے اخذ کیا کہ خوراک میں زیادہ پھل اور سبزیاں شامل کر کے انسان بآسانی دل کے امراض کو دور رکھ سکتا ہے۔ اس تحقیق میں 8 لاکھ سے زائد ایسے افراد کا ڈیٹا اکٹھا کیا گیا جنہوں نے پھل اور سبزیوں کو اپنی خوراک کا لازمی جزو بنایا تھا۔ یہ تحقیق 4 برس سے 26 برس تک جاری رہی اور اس دوران 56 ہزار افراد کی موت واقع ہوئی۔ ماہرین کے مطابق پھلوں اور سبزیوں میں ایسے حیاتین' ریشے اور نباتات پائے جاتے ہیں جو انسان کے جسم میں خون کے دورانیے کو بہتر بناتے ہیں۔
امریکہ کی ایک یونیورسٹی میں کی جانے والی تحقیق سے انکشاف ہوا ہے کہ روزانہ تربوز کی ایک قاش کھانے سے دل کی بیماریوں سے محفوظ رہا جا سکتا ہے۔ طبی ماہرین کا کہنا ہے کہ تربوز میں موجود قدرتی اجزاء نہ صرف بلند فشار خون کی سطح برقرار رکھتے ہیں بلکہ دل کے دورے کے خلاف بھی موثر ڈھال کے طور پر کام کرتے ہیں۔
ہماری خوراک میں گوشت کا استعمال بہت بڑھ گیا ہے جو دل کے امراض کا باعث بن رہا ہے۔ ماہرین کے مطابق گوشت کے ساتھ پیاز کا استعمال بھی بڑھا دیا جائے تو دل کے امراض کے خطرے کو کم کیا جا سکتا ہے۔ امریکی ماہرین کی ایک تحقیق کے مطابق روزانہ 2 گلاس کینو کا جوس پینے سے دل کے امراض سے بچاؤ ممکن ہے۔ مالٹوں میں قدرتی طور پر پایا جانے والا ہیس پریڈن (hesperidin) نامی پلانٹ کیمیکل پایا جاتا ہے جو دل کے امراض سے محفوظ رکھنے میں ایک اہم کردار ادا کرتا ہے' تو پھر پرہیز علاج سے بہتر ہے کو غنیمت جانتے ہوئے بازاری کھانوں اور تیزابی مشروبات سے پرہیز کریں۔ اپنی غذا کو سادہ بنائیں' اس میں سبزیوں' پھلوں اور قدرتی مشروبات کی مقدار بڑھائیں۔ ■



# سائنس اور صحت

جدید سائنسی تحقیقات کے نتیجے میں سامنے آنے والی رپورٹ اور خبروں پر مشتمل سلسلہ



## گاجر سرطان کے خلاف تریاق

ماہرین نے کئی سالوں کی تحقیق کے بعد اس بات کا دعویٰ کیا ہے کہ گاجر کا استعمال نہ صرف سرطان کی گٹھلیاں بننے کے عمل کو روکتا ہے بلکہ اس کا مسلسل استعمال سرطان کے موذی مرض پر قابو پانے میں بھی معاون ثابت ہوا ہے۔ زرعی تحقیقاتی ادارے کے ماہرین زراعت کی ایک ٹیم نے کئی سال تک سرطان زدہ چوہوں پر گاجر کے استعمال کی تحقیق کی تو یہ بات سامنے آئی کہ گاجر کا لگاتار استعمال سرطان کے موذی مرض کے خلاف قوت مدافعت پیدا کرنے کی بہت زیادہ صلاحیت رکھتا ہے۔ انہوں نے بتایا کہ جن چوہوں پر تجربات کئے گئے تھے ان میں سے ہر تیسرا چوہا سرطان کے مرض میں بُری طرح مبتلا تھا۔ تاہم گاجر کے بتدریج استعمال سے ان کے مرض پر قابو پالیا گیا۔ گاجر کے جوس میں وٹامن اے کا بہت بڑا ذخیرہ موجود ہوتا ہے جو پیٹ کے کیڑے ختم کرنے کے لئے مفید ہوتا ہے۔



## ذہنی دباؤ سے نجات کے لئے کیلے کھائیں

کیلے میں تین طرح کی قدرتی شکر پائی جاتی ہے۔ سکروز، فروکٹوز اور گلوکوز جبکہ کیلے میں ریشے بھی موجود ہوتے ہیں، ان ہی خوبیوں کی وجہ سے کیلوں کو فوری توانائی پہنچانے کا ایک اہم ذریعہ سمجھا جاتا ہے۔ تحقیق سے معلوم ہوا ہے کہ 2 کیلے کھانے سے 90 منٹ کے لئے توانائی مل سکتی ہے، یہی وجہ ہے کہ دنیا بھر کے کھلاڑی کیلوں کو اپنی خوراک کا جزو بنائے رکھتے ہیں۔ کیلے ذہنی دباؤ سے نمٹنے کی صلاحیت دیتے ہیں۔ ذہنی دباؤ کا شکار افراد کیلے کھا کر اس کیفیت سے نجات حاصل کرسکتے ہیں۔ ماہرین کے مطابق اس کی ایک وجہ کیلے میں پائے جانے والا لحمیات ''ٹرائپٹوفین'' ہے جو مزاج کو بہتر بناتا ہے، علاوہ ازیں کیلے میں موجود فولاد کی وجہ سے جسم میں ہیموگلوبن زیادہ بنتا ہے اور نیند لانے میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔



## مچھلی کا تیل دماغی سُستی دُور نہیں کرتا

جدید طبی تحقیق کے مطابق مچھلی کے تیل پر مشتمل کیپسول اور سیرپ بڑھاپے میں دماغ کی استعداد کو بڑھانے میں مددگار ثابت نہیں ہوتے۔ تحقیق میں 70 سے 80 سال کے بزرگوں پر 2 سال تک مچھلی کے تیل اور اس میں شامل اُومیگا تھری اجزاء کو چیک کیا گیا جس میں 867 بزرگ تھے۔ ان بزرگوں کو دو گروہوں میں تقسیم کرکے مچھلی کا تیل اور عام کھانے والا تیل استعمال کرایا گیا۔ 2 سال بعد معلوم ہوا کہ دونوں گروہوں میں شامل افراد کی استعداد کار میں کوئی اضافہ عمل میں نہیں آیا۔ واضح رہے کہ اس سے قبل ہونے والی متعدد طبی تحقیقات میں اُومیگا تھری جزو کو بڑھاپے میں دماغ کی سُستی کو بہتر کرنے کے لئے بہترین قرار دیا جاچکا ہے۔ ■





Handi

## Aloo Bhujia

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Potatoes | ½ kg |
| Garlic (finely cut) | 4 |
| Cumin seeds | 1 tsp |
| Long dried red chillies | 8 |
| Turmeric powder | ½ tsp |
| Dried mango | 4 pieces |
| Salt | to taste |
| Mustard oil | 1 cup |

### Method:

- Heat oil in a wok and fry garlic golden; add potatoes and salt.
- Cook till half done.
- Add remaining ingredients and keep on dum. Serve.

## آلو کی بھجیا

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| آلو | ½ کلو |
| لہسن (باریک کٹے ہوئے) | 4 جوے |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچ |
| سوکھی لمبی لال مرچیں | 8 عدد |
| پسی ہوئی ہلدی | ½ چائے کا چمچ |
| سوکھی ہوئی کھٹائی | 4 عدد |
| نمک | حسبِ ذائقہ |
| سرسوں کا تیل | ایک پیالی |

### ترکیب:

کڑاہی میں سرسوں کا تیل گرم کر کے لہسن سنہری کریں، پھر آلو اور نمک ملا کر ہلکی آنچ پر آلوؤں کے ½ گل جانے تک پکائیں۔ اس میں باقی اجزاء ڈالیں اور دم پر رکھ دیں۔




# Daigi Pasanday

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef undercut | ½ kg |
| Raw papaya paste | 2 tbsp |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Daigi red chillies | 4 |
| Vinegar | 2 tbsp |
| Chickpeas (roasted) | 2 tbsp |
| Peppercorns | 6 |
| Cumin seeds | 1 tsp |
| Black cumin seeds | 1 tsp |
| Tandoori masala, poppy seeds | 1 tbsp each |
| Lemon juice | 4 tbsp |
| Fresh mint | 1 bunch |
| Onions (finely cut) | 4 |
| Green chillies | few |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |
| Fresh coriander (finely cut) | for garnishing |

## Method:

- Pound undercut lightly with a mallet; marinate with papaya and salt.
- Mix vinegar and little water in red chillies; boil for a few minutes. Grind.
- Grind chickpeas, both cumin seeds, poppy seeds and peppercorns; add to undercut.
- Add tandoori masala, red chilli paste, yogurt, ½
- lemon juice and salt; set aside.
- Heat oil in a pot; fry onions. Remove ½ onions.
- Add undercut to remaining onions; cook with lid on till tender.
- Fry; add remaining lemon juice, mint and green chillies; keep on dum.
- Garnish with coriander; serve.

# دیگی پسندے

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کے پسندے | ½ کلو |
| پسا ہوا کچا پپیتا | 2 کھانے کے چمچے |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| دیگی لال مرچیں | 4 عدد |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| چنے (بھنے ہوئے) | 2 کھانے کے چمچے |
| ثابت کالی مرچیں | 6 عدد |
| ثابت سفید زیرہ، | |
| ثابت کالا زیرہ | ایک ایک چائے کا چمچہ |
| تندوری مصالحہ، خشخاش | ایک ایک کھانے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | 4 کھانے کے چمچے |
| پودینہ | ایک گڈی |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| ہری مرچیں | چند عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |
| ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | چھڑکنے کے لئے |

## ترکیب:

پسندوں کو کسی بھاری چیز کی مدد سے ہلکا سا کُچل کر پپیتا اور نمک لگا دیں۔ دیگی مرچوں میں سرکہ اور تھوڑا سا پانی ملا کر چند منٹ تک اُبالیں اور نکال کر پیس لیں۔ چنے، کالا اور سفید زیرہ، خشخاش اور کالی مرچیں پیس کر پسندوں میں ملا دیں۔ اس میں تندوری مصالحہ، پسی ہوئی دیگی مرچ، دہی، ½ لیموں کا رس اور نمک ملا کر رکھ دیں۔ دیگچی میں تیل گرم کر کے پیاز تلیں اور اس میں سے ½ پیاز نکال دیں، باقی پیاز میں پسندے ملائیں اور ڈھکن ڈھانک کر پسندے گلنے تک پکائیں۔ پسندے بھُونیں اور باقی لیموں کا رس، پودینہ اور ہری مرچیں ملا کر دَم پر رکھ دیں۔ مزیدار پسندے ہرا دھنیا چھڑک کر دَم پر رکھ دیں۔







## Gram Lentils Mutton

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton pieces | ½ kg |
| Gram lentils (boiled) | 1 cup |
| Onions (finely cut) | 2 |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Cinnamon (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Lemon juice | 1 tbsp |
| Water (hot) | 4 cups |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |
| Fresh mint, green chillies, lemon juice, ginger | for sprinkling |

### Method:

- Cook mutton with ½ water, onions, red chillies, turmeric, ginger/garlic and salt.
- When dry, add lentils and remaining water; cook till well-mixed.
- Add remaining ingredients; keep on dum.
- Sprinkle lemon juice, mint, chillies and ginger on top.
- Serve.

## چنے کی دال گوشت

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کی بوٹیاں | ½ کلو |
| چنے کی دال (اُبلی ہوئی) | ایک پیالی |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| بھُنی اور پسی دار چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | ایک کھانے کا چمچہ |
| گرم پانی | 4 پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |
| پودینہ، ہری مرچیں، لیموں کا رس، ادرک | چھڑکنے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں بوٹیاں، ½ پانی، پیاز، لال مرچ، ہلدی، لہسن ادرک اور نمک ملا کر پکائیں۔ پانی خشک ہو جائے تو اس میں دال اور باقی پانی شامل کر کے دال اور گوشت یکجان ہونے تک پکائیں۔ اس میں باقی اجزاء ڈال کر دَم پر رکھ دیں۔ مزیدار دال گوشت پودینہ، ہری مرچیں، لیموں کا رس اور ادرک ڈال کر پیش کریں۔








## Bhuna Gosht

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef pieces | 1 kg |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Cumin seeds (roasted and powdered) | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Bihari masala (packaged) | 1 tbsp |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |

### Method:

- Cook meat with ginger/garlic and yogurt in a wok.
- When water dries and meat is tender, add Bihari masala, red chillies and oil; fry.
- Add green chillies, lemon juice, pepper, cumin and salt; keep on dum for 10 minutes.
- Serve hot.

## بھُنا ہوا گوشت

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کی بوٹیاں | ایک کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| بھُنا اور پسا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| بہاری مصالحہ (پیکٹ والا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |

### ترکیب:

کڑاہی میں بوٹیاں، لہسن ادرک اور دہی ڈال کر پکنے دیں۔ گوشت گل جائے اور پانی خشک ہوجائے تو اس میں بہاری مصالحہ، لال مرچ اور تیل شامل کر کے بھُونیں۔ اس میں ہری مرچیں، لیموں کا رس، کالی مرچ، سفید زیرہ اور نمک ڈال کر 10 منٹ دَم پر رکھیں اور گرم گرم پیش کریں۔





Handi

## Reshmi Biryani

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces | 1 ½ kg |
| Rice (boiled) | 2 ½ cups |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Yogurt | 1 cup |
| Green chillies (crushed) | 8 |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Lemon juice | 4 tbsp |
| Fresh cream | 500 grams |
| Onions (finely cut) | 3 |
| Milk (fresh) | 1 cup |
| Orange food colour | 1 pinch |
| Fresh mint (finely cut) garnishing | ½ bunch + for |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |
| Butter | 1 tbsp |

### Method:

- Cook chicken, ginger/garlic, mint, chillies, yogurt and salt in a pot till dry.
- Add pepper and lemon juice; remove from flame.
- Heat oil in a wok; fry onions. Remove.
- Spread onions on paper; allow to become crisp.
- Crumble with fingers.
- Pour hot oil over chicken; allow to cool and add cream.
- Layer a wide-necked pot with ½ rice, chicken, ½ onions and remaining rice.
- Dissolve food colour in milk; pour over rice. Keep on dum.
- Garnish with mint and remaining onions; serve.

## ریشمی بریانی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کا گوشت | 1½ کلو |
| چاول (اُبلے ہوئے) | 2½ پیالی |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| دہی | ایک پیالی |
| ہری مرچیں (کچل لیں) | 8 عدد |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | 4 کھانے کے چمچے |
| تازہ کریم | 500 گرام |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 3 عدد |
| تازہ دودھ | ایک پیالی |
| زردے کا رنگ | ایک چٹکی |
| پودینہ (باریک کٹا ہوا) | ½ گڈی+ سجانے کے لئے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |
| مکھن | ایک کھانے کا چمچہ |

### ترکیب:

دیگچی میں مرغی کا گوشت' لہسن ادرک' پودینہ' ہری مرچیں' دہی اور نمک ملا کر مرغی کا پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ اس میں کالی مرچ اور لیموں کا رس ملا کر چولہا بند کر دیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور پیاز تل کر نکالیں۔ اسے کاغذ پر پھیلا کر خستہ کر لیں' پھر ہاتھ سے چورہ کر لیں۔ گرم تیل کو مرغی پر ڈال دیں' تیل ٹھنڈا ہو جائے تو کریم ملا لیں۔ ایک کھلے منہ کی دیگچی میں ½ چاول' مرغی' ½ پیاز اور باقی چاول کی تہہ لگا دیں دودھ میں زردے کا رنگ ملا کر چاولوں پر ڈالیں اور دم پر رکھ دیں۔ مزیدار بریانی باقی پیاز اور پودینے سجا کر پیش کریں۔




# Tomato and Egg Kasundi

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Tomatoes | ½ kg |
| Eggs | 4 |
| Garlic (chopped) | 4 cloves |
| Mustard seeds | 1 tsp |
| Cumin seeds | 1 tsp |
| Turmeric powder | ½ tsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |
| Green chillies, fresh coriander | for garnishing |

## Method:

- Boil tomatoes; remove skin and de-seed.
- Heat oil in a pot; fry mustard seeds and cumin.
- Add garlic, turmeric and red chillies; fry.
- Add tomatoes and salt; fry until oil separates.
- Crack eggs into tomatoes; arranging them at intervals; keep on dum.
- When eggs turn white, garnish with green chillies and coriander; serve.

# ٹماٹر اور انڈے کی کسُوندی

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| ٹماٹر | ½ کلو |
| انڈے | 4 عدد |
| لہسن (چوپ کئے ہوئے) | 4 جوے |
| رائی دانے | ایک چائے کا چمچہ |
| ثابت سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ½ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |
| ہری مرچیں، ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | چھڑکنے کے لئے |

## ترکیب:

ٹماٹر اُبال کر چھلکے اور بیج نکال دیں۔ دیگچی میں تیل گرم کر کے رائی دانے اور زیرہ بھُونیں۔ اس میں لہسن، ہلدی اور لال مرچ ملا کر بھُونیں۔ اس میں ٹماٹر اور نمک شامل کر کے مزید بھُونیں۔ تیل اُوپر آ جائے تو ایک ایک انڈے کو توڑ کر تھوڑے تھوڑے فاصلے پر ڈالیں اور دم پر رکھ دیں۔ انڈے کا رنگ سفید ہو جائے تو ہری مرچیں اور ہرا دھنیا چھڑک کر پیش کریں۔





LIVE@9NINE

# Pickled Prawn Vegetables

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Prawns | ½ kg |
| Garlic paste | 1 tbsp |
| Mixed pickle | 1 cup |
| Tomatoes (chopped) | 4 |
| Onion (finely cut) | 1 |
| Capsicum (finely cut) | 1 |
| Carrots (finely cut) | 2 |
| Spring onions (finely cut) | 3 |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| White vinegar | 2 tbsp |
| Chicken cube | 1 |
| Cornflour (made into a paste with water) | 3 tbsp |
| Soya sauce | 1 tbsp |
| Chinese salt | ¼ tsp |
| Oil | for frying + 4 tbsp |

## Method:

- Marinate prawns with vinegar, cornflour and Chinese salt and set aside for 5 minutes.
- Heat oil in a wok and fry prawns golden. Remove.
- Heat 4 tablespoons oil in a wok; fry onions brown and add garlic.
- When it gives off aroma add tomatoes and fry
- Add all remaining ingredients except pickle and prawns; cook until vegetables are tender.
- Add pickle and prawns; cook for a few minutes.
- Remove in a dish and serve hot.

# سبزی والے اچاری جھینگے

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| جھینگے | ½ کلو |
| پسا ہوا لہسن | ایک کھانے کا چمچہ |
| ملا جلا اچار | ایک پیالی |
| ٹماٹر (چوپ کئے ہوئے) | 4 عدد |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| شملہ مرچ (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| گاجر (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| ہری پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 3 عدد |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| چکن کیوب | ایک عدد |
| کارن فلور (پانی میں گھلا ہوا) | 3 کھانے کے چمچے |
| سویا ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| چائنیز نمک | ¼ چائے کا چمچہ |
| تیل | تلنے کے لئے + 4 کھانے کے چمچے |

## ترکیب:

جھینگوں پر سرکہ کارن فلور اور نمک ملا کر 5 منٹ کے لئے رکھ دیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور جھینگے سنہری تل کر نکال لیں۔ کڑاہی میں 4 کھانے کے چمچے تیل گرم کریں اور پیاز بادامی کر کے لہسن ملائیں۔ خوشبو آنے لگے تو ٹماٹر شامل کر کے بھونیں۔ اس میں اچار اور جھینگوں کے علاوہ باقی مصالحے اور سبزیاں ڈال کر سبزیاں نرم ہونے تک پکائیں پھر اچار اور جھینگے ملا کر چند منٹ تک پکائیں اور ڈش میں نکال کر گرما گرم پیش کریں۔





## Chao Toms

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Prawns | 100 grams |
| Chicken mince | 100 grams |
| Fish fillet | 100 grams |
| Garlic | 5 cloves |
| Onion | 1 |
| Brow sugar | 1 tsp |
| Egg white | 1 |
| Soya sauce | 1 tbsp |
| Rice flour | 2 tbsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Carrots | 2 |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Lettuce leaves, cucumber | for decoration |
| Tomato ketchup | as accompaniment |

### Method:

- Chop prawns, mince, fish, garlic, onion, sugar, egg white, soya sauce, rice flour, pepper and salt in a chopper.
- Cut carrots into thick long strips.
- Rub a little oil on your palms and place a little mix on them.
- Place a carrot in its centre and shape into long kebab (Chao Tom). Repeat process to make more Chao Toms.
- Heat oil in a wok and fry Chao Toms golden.
- Decorate a dish with lettuce leaves and cucumber; arrange Chao Toms on top and serve with ketchup.

## چاؤ ٹومز

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| جھینگے | 100 گرام |
| مرغی کا قیمہ | 100 گرام |
| مچھلی کے فلے | 100 گرام |
| لہسن | 5 جوے |
| پیاز | ایک عدد |
| براؤن چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| انڈے کی سفیدی | ایک عدد |
| سویا ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| چاول کا آٹا | 2 کھانے کے چمچے |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| گاجر | 2 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| سلاد پتے، کھیرے | سجانے کے لئے |
| ٹماٹو کیچپ | ہمراہ پیش کرنے کے لئے |

### ترکیب:

چوپر میں جھینگے، مرغی، مچھلی، لہسن، پیاز، چینی، سفیدی، سویا ساس، چاول کا آٹا، کالی مرچ اور نمک ملا کر یکجان کرلیں۔ گاجروں کی تھوڑی موٹی اور لمبی پٹیاں کاٹ لیں۔ ہتھیلی کو چکنا کر کے تھوڑا سا آمیزہ اس پر رکھیں۔ درمیان میں ایک گاجر کا ٹکڑا رکھیں اور آمیزے کو لمبوترے کباب کی طرح لپیٹ لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور انہیں سنہری تل لیں۔ ڈش کو سلاد پتے اور کھیرے سے سجا کر چاؤ ٹومز اس پر رکھیں اور ٹماٹو کیچپ کے ہمراہ پیش کریں۔





LIVE@9NINE

# Mutton Breast Masala

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton breast (pieces) | ½ kg |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Tomatoes (finely cut) | 4 |
| Cinnamon | 2 sticks |
| Green cardamoms | 5 |
| Cloves | 5 |
| Cumin seeds (crushed) | ½ tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Ginger/garlic (chopped) | 1 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | 4 tbsp |
| Green chillies, fresh coriander (finely cut) | for garnishing |

## Green masala ingredients:

| | |
|---|---|
| Raw papaya paste | 2 tbsp |
| Green chillies | 3 |
| Fresh coriander | ½ bunch |

## Method:

- Blend green masala ingredients in a blender.
- Marinate mutton with it and set aside for 1 hour.
- Heat oil in a pot; fry cinnamon, cardamoms and cloves till they give off aroma.
- Add meat and ginger/garlic; fry until oil separates.
- Add all ingredients except tomatoes and cook until meat is tender.
- Add tomatoes and cook for 5 minutes on high flame.
- Remove in a dish.
- Garnish with green chillies and coriander; serve.

# مٹن سینہ مصالحہ

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا سینہ (بوٹیاں) | ½ کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| ٹماٹر (باریک کٹا ہوا) | 4 عدد |
| لونگیں | 5 عدد |
| دارچینی | 2 ڈنڈیاں |
| چھوٹی الائچیاں | 5 عدد |
| کُٹا ہوا سفید زیرہ | ½ چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| لہسن ادرک (چوپ کیا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 4 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا، ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | سجانے کے لئے |

## ہرے مصالحے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| پسا ہوا کچا پپیتا | 2 کھانے کے چمچے |
| ہری مرچیں | 3 عدد |
| ہرا دھنیا | ½ گڈی |

## ترکیب:

بلینڈر میں ہرے مصالحے کے اجزاء یکجان کرکے گوشت پر لگائیں اور ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ دیگچی میں تیل گرم کرکے دارچینی' الائچیاں اور لونگیں خوشبو آنے تک بھونیں۔ اس میں گوشت اور لہسن ادرک ڈال کر تیل اُوپر آنے تک بھونیں' پھر ٹماٹر کے علاوہ باقی اجزاء ڈال کر گوشت گلنے تک پکائیں۔ اس میں ٹماٹر ڈالیں اور تیز آنچ پر 5 منٹ تک بھوننے کے بعد ڈش میں نکال لیں۔ مزیدار سینہ مصالحہ ہرے دھنیے اور ہری مرچوں سے سجا کر پیش کریں۔





Chef AT HOME

## Pickled Turnips

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Turnips | 4 |
| Red chillies (crushed) | 2 tbsp |
| Sugar | 1 tbsp |
| Mustard seeds | 1 tbsp |
| Apple cider vinegar | 1 cup |
| Salt | 1 tsp |

### Method:

- Peel turnips and cut into rounds; sprinkle salt on them and set aside.
- Boil 3 cups water with vinegar, mustard seeds, red chillies and sugar; pour over turnips.
- Stir with a wooden spoon and store in a glass jar.

## شلجم کا اچار

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| شلجم | 4عدد |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | 2 کھانے کے چمچے |
| چینی | ایک کھانے کا چمچہ |
| رائی دانے | ایک کھانے کا چمچہ |
| سیب کا سرکہ | ایک پیالی |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |

### ترکیب:

شلجم کو چھیل کر اس کے گول ٹکڑے کاٹیں؛ ان پر نمک لگا کر رکھ لیں۔ دیگچی میں 3 پیالی پانی، سرکہ، رائی دانے، لال مرچ اور چینی ملا کر اُبالیں اور اسے شلجم پر ڈال دیں۔ اسے لکڑی کے چمچے سے ملائیں اور شیشے کے مرتبان میں بھر کر رکھ لیں۔








## Chicken Nuggets

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken mince | 250 grams |
| Black pepper (crushed) | to taste |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |

Chilli garlic sauce, French fries as accompaniments

### Batter ingredients:

| | |
|---|---|
| Refined flour | 2 tbsp |
| Cornflour | 2 tbsp |
| Cold water | as required |
| Salt | to taste |

### Method:

- Mix mince, pepper and salt in a bowl.
- Shape into small nuggets.
- Mix batter ingredients in a bowl and coat nuggets with it.
- Heat oil in a wok and fry nuggets on low flame for 5 minutes. Remove and keep aside for 10 minutes.
- Heat oil again and fry nuggets golden.
- Serve nuggets with French fries and chilli garlic sauce.

## مرغی کے نگٹس

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کا قیمہ | 250 گرام |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | حسب ذائقہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |

چلی گارلک ساس، فرنچ فرائز ہمراہ پیش کرنے کے لئے

### آمیزے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| میدہ | 2 کھانے کے چمچے |
| کارن فلور | 2 کھانے کے چمچے |
| ٹھنڈا پانی | حسب ضرورت |
| نمک | حسب ذائقہ |

### ترکیب:

ایک پیالے میں قیمہ، کالی مرچ اور نمک ملالیں۔ اس آمیزے کے چھوٹے چھوٹے نگٹس بنالیں۔ ایک پیالے میں آمیزے کے اجزاء ملائیں اور نگٹس اس میں لپیٹ لیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور نگٹس ہلکی آنچ پر 5 منٹ تک پکا کر نکال لیں۔ 10 منٹ کے بعد دوبارہ تیل گرم کریں اور نگٹس سنہری تل کر نکالیں۔ مزیدار نگٹس فرانچ فرائز اور چلی گارلک ساس کے ہمراہ پیش کریں۔




## Raajma

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Kidney beans (boiled) | 1 cup |
| Onions (chopped) | 2 |
| Tomatoes (chopped) | 2 |
| Ginger/garlic (chopped) | 1 tsp |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Turmeric powder | ¼ tsp |
| Red chilli powder | ½ tsp |
| Coriander powder | 1 tsp |
| Hot spices powder | ¼ tsp |
| White sesame seeds | 1 tsp |
| Cumin seeds | ¼ tsp |
| Salt | to taste |
| Clarified butter | 1 tsp |
| Oil | 2 tbsp |
| Mint leaves | for garnishing |

### Method:

- Heat oil in a pot and fry cumin; add onions, green chillies, ginger/garlic and fry.
- Add all ingredients except clarified butter and beans and cook for 1 minute; add beans and little water; cook and leave on dum.
- Garnish with mint leaves and clarified butter and serve.

## راجما

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| لال لوبیا (ابلا ہوا) | ایک پیالی |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | 2 عدد |
| ٹماٹر (چوپ کئے ہوئے) | 2 عدد |
| لہسن ادرک (چوپ کیا ہوا) | ایک چائے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| پسی ہوئی ہلدی | ¼ چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا دھنیا | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ¼ چائے کا چمچہ |
| سفید تل | ایک چائے کا چمچہ |
| ثابت سفید زیرہ | ¼ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| گھی | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |
| پودینے کے پتے | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کرکے زیرہ تلیں' اس میں پیاز' ہری مرچیں اور لہسن ادرک ملا کر بھونیں' پھر علاوہ لوبیا اور گھی باقی اجزاء ڈال کر ایک منٹ تک پکائیں' پھر لوبیا اور تھوڑا سا پانی شامل کرکے پکائیں' پھر دم پر رکھ دیں۔ مزیدار راجما گھی اور پودینے کے پتے ڈال کر پیش کریں۔





Raheel Khan

LIVELY WEEKENDS

# Chicken Lemon Sauce

## Chicken Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken breasts | 2 |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Soya sauce | 1 tsp |
| Refined flour | 2 tbsp |
| Salt | to taste |

## Batter ingredients:

| | |
|---|---|
| Refined flour (sieved), cornflour | 2 cups each |
| Eggs | 2 |
| Baking powder | 4 tsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Chilli oil | 3 tbsp |
| Water (cold) | 3 cups |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |

## Sauce ingredients:

| | |
|---|---|
| Lemon juice | 4 tbsp |
| Lemon (finely cut) | 8 slices |
| Sugar, honey | 2 tsp each |
| Water | 1 ½ cups |

## Method:

- Pound chicken breasts till thin with a mallet. Marinate them with chicken ingredients and set aside for a little while.
- Mix batter ingredients in a bowl.
- Heat oil in a frying pan; coat chicken with batter and fry golden; remove in a dish and cut into pieces.
- Heat water in a saucepan to make sauce; add lemon slices, lemon juice, honey and sugar. Cook till thick.
- Add salt; pour sauce over chicken. Serve.

# چکن لیمن ساس

## مرغی کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے سینے | 2عدد |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچ |
| سویا ساس | ایک چائے کا چمچ |
| میدہ | 2 کھانے کے چمچ |
| نمک | حسب ذائقہ |

## آمیزے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| میدہ(چھنا ہوا)' کارن فلور | 2,2 پیالی |
| انڈے | 2عدد |
| بیکنگ پاؤڈر | 4 چائے کے چمچ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچ |
| مرچوں کا تیل | 3 کھانے کے چمچ |
| ٹھنڈا پانی | 3 پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |

## ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| لیموں کا رس | 4 کھانے کے چمچ |
| لیموں (باریک کٹے ہوئے) | 8 سلائس |
| چینی' شہد | 2,2 چائے کے چمچ |
| پانی | 1½ پیالی |

## ترکیب:

مرغی کے سینوں کو کسی بھاری چیز کی مدد سے کچل کر پتلا کرلیں۔ اس پر مرغی کے اجزاء ملا کر تھوڑی دیر کے لئے رکھ دیں۔ ایک پیالے میں آمیزے کے اجزاء ملالیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں' مرغی کے سینے آمیزے میں لپیٹیں اور سنہری تل کر ڈش میں نکالیں اور ٹکڑے کاٹ لیں۔ ساس بنانے کے لئے ساس پین میں پانی گرم کریں۔ اس میں لیموں کے قتلے' لیموں کا رس' شہد اور چینی ڈال کر گاڑھا ہونے تک پکائیں' پھر نمک ملائیں اور مرغی پر ڈال کر پیش کریں۔





Raheel Khan

LIVELY WEEKENDS

## Honey Chicken Wings

### Chicken ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken wings | 5 |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Refined flour | 2 tbsp |
| Cornflour | 2 tbsp |
| Egg | ½ |
| Water | 1 cup |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Capsicum (finely cut) | for garnishing |

### Sauce ingredients:

| | |
|---|---|
| Honey | 50 grams |
| Water | 4 tsp |
| Tomato ketchup | 100 grams |
| Soya sauce | 1 tsp |
| Lemon juice | 1 tsp |

### Method:

- Slit chicken wings on one side and collect meat to one side.
- Boil water in a pot; add wings. Cook till tender.
- Remove wings in a bowl and mix in remaining chicken ingredients.
- Cook sauce ingredients in a frying pan till thick. Remove from flame.
- Heat oil in a wok; fry wings golden, one by one, on medium flame; remove in a dish.
- Pour sauce over wings; garnish with capsicum. Serve.

## شہد والے مرغی کے پر

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے پر | 5 عدد |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| میدہ | 2 کھانے کے چمچے |
| کارن فلور | 2 کھانے کے چمچے |
| انڈے | ½ عدد |
| پانی | ایک پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| شملہ مرچ (باریک کٹی ہوئی) | سجانے کے لئے |

### ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| شہد | 50 گرام |
| پانی | 4 چائے کے چمچے |
| ٹماٹو کیچپ | 100 گرام |
| سویا ساس | ایک چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | ایک چائے کا چمچہ |

### ترکیب:

مرغی کے پروں کے ایک جانب نشان لگا کر گوشت ایک جانب کر دیں۔ دیگچی میں پانی اُبالیں؛ اس میں پر شامل کر کے گوشت گلنے تک پکائیں۔ پروں کو نکال کر ایک پیالے میں ڈالیں؛ اس میں مرغی کے باقی اجزاء بھی ملالیں۔ فرائنگ پین میں ساس کے تمام اجزاء ڈال کر گاڑھا ہونے تک پکا کر چولہا بند کر دیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور مرغی کے پر ایک ایک کر کے اس میں شامل کریں۔ پروں کو درمیانی آنچ پر سنہری تل کر ڈش میں نکال لیں۔ اس کے اُوپر ساس ڈالیں اور شملہ مرچ سے سجادیں۔






Khadija

## Vermicelli Mithai

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Vermicelli (broken into small pieces) | 300 grams |
| Condensed milk | 1 cup |
| Desiccated coconut | 2 cups + for sprinkling |
| Butter | 2 tsp + for brushing |
| Milk (fresh) | 2 tbsp |

### Method:

- Heat butter in a pot and sauté vermicelli; add coconut and cook on low flame for 5 minutes.
- Add fresh and condensed milk and keep on dum.
- Brush butter on a serving dish;remove vermicelli on it and even out with a spoon.
- Sprinkle coconut on top and cover with aluminium foil; freeze for ½ hour.
- Cut mithai into diamond shape and serve.

## سویّوں کی مٹھائی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| سویّاں (چھوٹی توڑلیں) | 300 گرام |
| کنڈیسنڈ ملک | ایک پیالی |
| پساہوا ناریل | 2 پیالی + چھڑکنے کے لئے |
| مکھن | 2 چائے کے چمچے + چکنا کرنے کے لئے |
| تازہ دودھ | 2 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

دیگچی میں مکھن گرم کرکے سویّوں کو ہلکا سا تل لیں' پھر ناریل ملا کر ہلکی آنچ پر 5 منٹ تک پکائیں۔ اس میں کنڈیسنڈ ملک اور دودھ ملا کر دَم پر رکھ دیں۔ پلیٹ کو مکھن سے چکنا کریں' اس پر سویّوں کا آمیزہ ڈالیں اور چمچے کی مدد سے ہموار کردیں۔ اس پر ناریل چھڑکیں اور المونیم فوائل سے ڈھانک کر ½ گھنٹے کے لئے ڈیپ فریزر میں رکھ دیں۔ مزیدار مٹھائی نمک پارے کی طرح کاٹ کر پیش کریں۔



# مصالحہ ہے تو کھانے میں ہے مزہ

## مصالحے انسانی صحت کے اعتبار سے بہت مفید اور کئی بیماریوں کا علاج ہیں

تیز مرچ و مصالحوں کو روایتی کھانوں کی جان سمجھا جاتا ہے اور ان ہی مصالحوں کو طبی ماہرین صحت کے لئے نقصان دہ قرار دیتے ہیں' تاہم ایک نئی تحقیق میں مرچ اور مصالحے سے بھرپور کھانوں کو انسان کی لمبی عمر کے ساتھ منسلک کیا گیا ہے۔ ماہرین کہہ رہے ہیں کہ مصالحہ دار کھانوں کے ان ہی چٹخاروں اور مرچوں میں ہماری لمبی عمر کا راز پوشیدہ ہوسکتا ہے۔

تجزیہ کاروں کا کہنا ہے کہ مصالحے انسانی صحت کے اعتبار سے بہت مفید اور کئی بیماریوں کا علاج ہیں' بطور خاص پر مرچوں میں درد کم کرنے کی ایسی صلاحیت موجود ہے جس سے انسان کی عمر میں اضافہ ہوسکتا ہے۔

تحقیق کے مطابق انسانی جسم میں درد محسوس کرنے کی حساسیت کا ختم ہو جانا دراصل عمر میں اضافے کا باعث بن سکتا ہے۔ اسی لئے باقاعدگی سے مصالحے دار پکوان کھانا درد کے احساس کو بند کرنے کا عمدہ طریقہ ہوسکتا ہے۔ یہ تحقیق چوہوں پر کئے جانے والے تجربات کے نتیجے میں سامنے آئی ہے جس میں دماغ تک درد کے پیغامات کی رسائی رُک جانے سے چوہوں کی عمر میں اضافہ ہوا۔

سائنسدانوں نے یہ تجربہ ایسے چوہوں پر کیا جو جنیاتی طور پر درد محسوس کرنے والا لحمیات بنانے کے قابل نہیں تھے۔ ماہرین نے کہا کہ ایسے جانور جو درد محسوس کرنے کی صلاحیت رکھنے والے لحمیات ٹی آر پی سکس (TRPV1) نہیں بنا سکتے تھے' حیرت انگیز طور پر نہ صرف اُن کی عمریں 14 فیصد زیادہ تھیں بلکہ ان میں سرطان کا خطرہ اور عمر کے ساتھ حافظے کی خرابی جیسے امراض کا خطرہ بھی کم تھا۔ اتنا ہی نہیں ایسے جانوروں کا نظام ہضم اچھا ہونے کے ساتھ ساتھ ان میں ذیابیطس پیدا ہونے کے خطرات بھی کم پائے گئے۔

یونیورسٹی آف کیلفورنیا سے تعلق رکھنے والے محقق اینڈریو ڈلن نے کہا ''ہمارا خیال ہے کہ مرکزی اعصابی نظام کی طرف پیغامات لے جانے والے اعصابی سرے (اخذے) جو دماغ میں درد کا احساس پیدا کرتے ہیں' کے پیغام رسانی کے راستوں میں رکاوٹ پیدا ہوتی ہے تو اس کا انسانی صحت پر بہت اچھا اثر پڑتا ہے' جس سے درد میں کمی واقع ہوتی ہے۔''

انسان کی عمر میں اضافے کے ساتھ اس کی زندگی میں جسمانی درد کی تکالیف میں اضافہ ہوتا ہے اور یہی تکلیف اسے تیزی سے بڑھاپے کی جانب دھکیلتی ہیں۔ مصالحے دار پکوان کھانے سے مرچوں میں موجود قدرتی مرکب کیپکین حاصل ہوتا ہے' جو درد کا احساس جگانے والی حس کو کام کرنے سے روک سکتا ہے کیونکہ کیپکین ٹی آر پی سکس پر اثر انداز ہونے کی صلاحیت رکھتا ہے اسی لئے مرچوں والے پکوان کھانا بڑھاپے میں نظام انہضام کی کمزوری کو دُور کرنے میں مددگار ثابت ہوسکتا ہے جس سے آگے چل کر انسان کی زندگی طویل ہوسکتی ہے۔

ہزاروں سال سے انسان خوراک ہضم کرنے کے لئے مرچوں کو مختلف شکلوں میں استعمال کرتا چلا آرہا ہے۔ ماہرین ہری مرچوں کو پھل قرار دیتے ہیں جبکہ متبادل کے طور پر بہت سی ادویات بھی موجود ہیں مثلاً دردِ شقیقہ کے علاج کی ادویات درد کے اُس راستے پر اثر انداز ہوتی ہیں جہاں درد محسوس کیا جاتا ہے۔

مصالحے دار پکوان کے ایک اہم ترین جزُو ہلدی کی افادیت کے حوالے سے شائع ہونے والے پچھلے مطالعوں میں ہلدی کو کئی امراض کے علاج کے لئے مفید بتایا گیا ہے۔ سائنسدانوں نے ہلدی میں موجود مرکب کرکومین کو معمر افراد میں الزائمر کے علاج کے طور پر تجویز کیا ہے۔ اُن کا کہنا ہے کہ الزائمر کے نتیجے میں دماغ میں جمع ہونے والے لحمیات کو اگرچہ کرکومین کے ذریعے تحلیل نہیں کیا جاسکتا ہے لیکن اس کے برعکس ہلدی دماغی ریشوں کے بننے کے عمل کو تیز کرتی ہے جس سے دماغی انحطاط کی رفتار سُست پڑ جاتی ہے۔

ویسے تو مرچوں کی کئی اقسام ہیں جن میں ہری مرچ' لال مرچ' کالی مرچ اور شملہ مرچ شامل ہیں لیکن ہری مرچ کے استعمال کو وزن کم کرنے اور فالتو چربی پگھلا کر زائل کرنے کے اعتبار سے بھی مفید خیال کیا جاتا ہے۔ ایک حالیہ تحقیق میں چینی محققین نے بتایا کہ تیز مرچوں والے کھانے بلند فشار خون کم کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں' مرچوں میں قدرتی طور پر ایسے اجزاء بھی موجود ہیں جو خون کی روانی کو بحال کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔

# دن پھرے خانساماؤں کے

**کُوکنگ چینلوں کی بدولت کھانا پکانے کی صنعت سے وابستہ ہر چیز کی مانگ میں یکدم اضافہ ہوگیا**

میڈیا نے پاکستان میں دیکھتے ہی دیکھتے وہ انقلاب برپا کیا ہے کہ جس کا سرسری تذکرہ بھی طویل وقت مانگتا ہے۔ غور کریں تو محسوس ہوگا کہ یہ وہ جادو ہے جس نے پلک جھپکتے بہت سارے مسئلے حل کر دیے ہیں۔ مثلاً صبح ہی صبح ہر گھر میں پوچھا جانے والا یہ سوال کہ ''آج کیا پکے گا؟'' بظاہر یہ بہت چھوٹا سا اور آسان مسئلہ لگتا ہے مگر حقیقت اس کے برعکس ہے۔

اس سوال کا جواب بعض اوقات گھنٹوں سوچا جاتا تھا مگر بھلا ہو کُوکنگ چینلوں کا کہ اب یہ سوال ایک دو روز پہلے ہی حل کر لیا جاتا ہے۔ جس دن جس کھانے کی ترکیب آسان، اچھی اور مناسب لگتی ہے اسے نوٹ کر لیا جاتا ہے اور مسئلہ حل۔

پھر چینل تو چلے ہی چلے کھانا پکانے والے ڈھیر سارے رسالے اور کتابیں بھی نکل آئیں۔ مزے کی بات یہ ہے کہ سارے رسالے اور ساری کتابیں بڑی تعداد میں بِکیں اور خریدی جاتی ہیں۔ چینلوں کی موجودگی میں رسائل و جرائد کی قدر کم ہو جانی چاہیے تھی مگر تعجب ہے کہ ان ہی چینلوں سے ان رسالوں کے اشتہارات دکھائے جاتے ہیں تا کہ دیکھنے والے ان سے محروم نہ رہ جائیں، پھر چینلوں سے جو کھانا پکانے کی ترکیب نوٹ کرنے سے رہ گئی وہ ان رسالوں میں مل جاتی ہے۔





کوکنگ چینلوں کا بجٹ لاکھوں روپے ماہانہ کا ہے۔جنہوں نے خانساماؤں کے دن پھیر کر انہیں شیف کا درجہ دے دیا۔شیف فرانسیسی لفظ ہے۔جس کے معنی منیجر پروڈکشن کے ہیں۔گویا ایسا منیجر جو ہر بار نئے سے نئے کھانے پکا سکے۔

آج پیشے کے اعتبار سے شیفس کوکنگ چینلوں کے ہیروز ہونے کے ساتھ ساتھ لوگوں کے کامیاب ترین آئیڈیلز بھی ہیں۔ان میں سے زیادہ تر باقاعدہ ریسٹورنٹس کے مالک ہیں۔کسی نے پاکستان انسٹی ٹیوٹ آف ہوٹل منیجمنٹ سے فوڈ اینڈ بیوریج میں ڈپلومہ لیا ہوا ہے تو کئی ملکی سطح کی کیٹرنگ کمپنی، غیر ملکی فرنچائزز اور فائیو اسٹار ہوٹلوں میں بڑی بڑی تنخواہوں پر ملازم ہیں۔ اکثر نے بیرون ملک سے بھی فنی تربیت لی ہوئی ہے تو بعض نے بیرون ملک رہ کر کام کا تجربہ حاصل کیا ہوا ہے اسی سبب وہ ٹی وی پر کام کرنے کے منہ مانگے پیسے لیتے ہیں۔

ٹی وی پر جن کچن یا باورچی خانوں میں انہیں کام کرتا دکھایا جاتا ہے وہ اس قدر خوب صورت ہوتے ہیں کہ اکثر عورتیں اپنے شوہروں سے ویسے ہی کچن بنوانے کی فرمائش کرتی ہیں، پھر جدید ساز و سامان، لکڑی کی سجاوٹ، نفیس ڈیزائنوں والے برتن، کٹلری، گلاس، ڈنر سیٹ، چولہے اور مہنگے ترین فرج دیکھ کر خواتین میں اچھی چیزوں کے استعمال کا شعور بیدار ہوا ہے اور اب خواتین اپنے شوہروں اور گھر والوں سے ایسے ہی چیزوں کی فرمائش کرتی ہیں۔

ان کوکنگ چینلوں کی بدولت کھانا پکانے کی صنعت سے وابستہ ہر چیز کی مانگ میں یکدم اضافہ ہوگیا ہے۔بہت سی چیزیں ایسی ہیں جنہیں کوکنگ چینلوں سے پہلے کوئی جانتا بھی نہیں تھا یا جانتا تھا تو ان کے استعمال کا طریقہ معلوم نہیں تھا، اس لئے اس کی خریداری کو بھی ضروری خیال نہیں کیا جاتا تھا لیکن اب جب تک باورچی خانے میں پاستا، نوڈلز، ٹماٹر کی پیوری، ایچ پی ساس، ووسٹر ساس، چلی ساس، مسٹرڈ پیسٹ، کوکا پاؤڈر، مسٹرڈ پاؤڈر، چکن کیوب، جنجر پاؤڈر، گارلک ساس، پیپریکا پاؤڈر، چائنیز نمک، براؤن چینی، فش ساس، کریم، اچار مصالحہ، تلسی، جائفل جاوتری اور بادیان کے پھول سمیت دیگر اشیاء نہ ہوں، باورچی خانے کو مکمل ہی نہیں سمجھا جاتا۔ مصالحوں کی بدولت معمولی کھانوں کی بھی اہمیت بڑھ گئی ہے مثلاً اب دال بھی "شاہی دال" ہوگئی ہے۔معمولی سا پالک، پنیر کے ساتھ مل کر وی آئی پی ڈش بن گیا ہے۔

پاکستان میں 1992ء تک بہت سے لوگوں کو پتہ بھی نہیں تھا کہ پاستا، پیزا، نوڈلز، میکرونی، لزانیہ اور سپیگھٹی ہے کیا بلا، اور اٹالین کھانے ان کے بغیر کیوں ادھورے سمجھے جاتے ہیں لیکن کوکنگ چینلوں کی وجہ سے آج ہر گھر میں یہ چیزیں فروانی سے استعمال ہو رہی ہیں۔آج ہر گھر میں نہ صرف اٹالین، تھائی اور چائنیز کھانے کھائے جا رہے ہیں بلکہ جگہ جگہ فرنچائزز کھل گئے ہیں اور ان میں بڑے پیمانے پر سرمایہ کاری ہو رہی ہے۔جدھر دیکھو ایک انقلاب سا محسوس ہوتا ہے۔آج کھیرے، ٹماٹر، ہری پیاز، گاجر اور ہری مرچوں کو کاٹنے کے انداز تک بدل گئے۔کٹنگ بورڈ ہر گھر کی ضرورت بن گئے اور سل بٹے جانے کہاں چھپ گئے۔الیکٹرک بیٹر کا استعمال عام ہے۔انڈا پھینٹنے سے لے کر آٹا گوندھنے تک ہر کام کے لئے جدید آلات استعمال ہو رہے ہیں۔

آج کل کھانوں کی سجاوٹ پر بھی اہمیت اختیار کر چکی ہے۔ہری مرچیں، ہرا دھنیا، پودینہ، پیاز، تلی ہوئی پیاز، ٹماٹر، پستہ، بادام، کاجو، چاندی کے ورق، کشمش، مایونیز، کیچ اپ، الائچی اور چاکلیٹ سمیت لاتعداد چیزیں سجاوٹ کے نام پر خریدی جا رہی ہیں۔

پہلے کھانوں کے نام بھی لوگوں کی طرح ہی سیدھے سادھے ہوا کرتے تھے مگر اب کھانوں کے نام بھی نہایت دلچسپی کا باعث ہیں۔بعض نام تو بے جوڑ معلوم ہوتے ہیں مگر کیا کیا جائے یہی نام ان کی پہچان بنتے جا رہے ہیں، مثلاً چکن پاپس، ممی موئو، چکن موم، بون بون، چکن، پاپا ڈورلیس اور نیمش۔

یعنی اب نہ کھانے سیدھے سادے رہے اور نہ ہی لوگ۔تو پھر دیکھتے رہئے کوکنگ چینل اور لطف اُٹھاتے رہئے مزیدار کھانوں سے اور ہاں ویسے تو اب میدان میں صرف ایک آدھ ہی کوکنگ چینل کھڑا ہے لیکن پھر بھی اگر آپ میں کچھ صلاحیت ہے تو کسی چینل پر شیف کا آڈیشن دے کر قسمت بھی آزما لیں، ہوسکتا ہے کہ آپ کے دن بھی پھر جائیں! ■



# کدّو' غذائی اور طبّی افادیت سے بھرپور سبزی

اسے یرقان کے مریضوں کے لئے تحفہ قدرت سمجھا جاتا ہے۔

پروفیسر حکیم سید عمران فیاض

کدّو کو کئی ناموں سے پکارا جاتا ہے جن میں گھیا' لوکی اور دودھی شامل ہیں' جب کہ اسے عربی زبان میں یقطین کہا جاتا ہے۔ کدّو تمام سبزیوں میں نہایت اعلیٰ اہمیت کی حامل ترکاری ہے جس کے اندر اعلیٰ قسم کا پیکٹین (pectin) موجود ہوتا ہے جو نظام انہضام یعنی معدے اور ہاضمے کے لئے مفید ہے۔ کدّو میں حیاتین بی اور سی کے علاوہ کیلشیم' فاسفورس' فولاد' پوٹاشیم اور آیوڈین جیسی دھاتیں بھی پائی جاتی ہیں۔ اس کا استعمال بے چینی اور قبض کو دُور کرتا ہے۔ اسے یرقان کے مریضوں کے لئے تحفہ قدرت سمجھا جاتا ہے۔

کدّو کا استعمال مزاج کے چڑچڑے پن کو دُور کرتا ہے۔ صحیح بخاری کی ایک حدیث میں حضرت انسؓ سے روایت ہے ''ایک درزی نے دعوت میں حضورﷺ کی خدمت میں لوکی (الدباء) پکی ہوئی پیش کی۔ آپ ﷺ نے اسے تناول فرمایا' اسی روز سے میں برابر اسے پسند کرتا ہوں۔'' کدّو ان ترکاریوں میں سے ایک ترکاری ہے جنہیں انسان نے ابتدائی دور میں کاشت کیا' یعنی اس کی کاشت صدیوں سے جاری ہے۔

کدّو بے خوابی کی شکایت کو دُور کرتا ہے' پیشاب کی جلن کو دُور کرتا ہے' اس کے بیجوں کا تیل لگانے سے سردرد ٹھیک ہوجاتا ہے۔ کدّو ٹکڑے کاٹ کر کے پیروں کے تلووں پر رگڑنے سے جلن زائل ہوجاتی ہے۔ کدّو کے رس کے چند قطرے گرم کر کے کان میں ڈالنے سے شدید درد میں فوری آرام آجاتا ہے۔

کدّو اسہال' زیادہ مرغن غذاؤں کے استعمال' خشک پھل کھانے اور ذیابیطس سے پیدا ہونے والی پیاس کی شدت کو کم کرتا ہے۔ ایک گلاس کدّو کے جوس میں چٹکی بھر نمک ملا کر پینا انتہائی مفید رہتا ہے۔ کدّو کا جوس گرمیوں کے موسم میں زیادہ پسینہ کی وجہ سے ضائع ہونے والے نمکیات کو پورا کرنے کا بہترین ذریعہ ہے۔ اس سے جسم کی تھکاوٹ دُور ہوجاتی ہے۔

کدّو کے جوس کو تلوں کے تیل میں شامل کر کے بے خوابی کے مرض میں سر کی مالش کرنے سے یہ بیماری جلد ہی دُور ہوجاتی ہے۔ کچا کدّو معدے اور آنتوں کو نقصان بھی پہنچا سکتا ہے۔ اس لئے اسے کچا استعمال کرنے سے منع کیا جاتا ہے۔

100 گرام کدّو میں 2.5 فیصد نشاستہ' 5.1 فیصد چکنائی' 0.2 فیصد لحمیات اور 0.6 فیصد ریشے پائے جاتے ہیں۔

کدّو مقبول عام سبزی ہے۔ جسے لوگ انتہائی پسندیدگی سے کھاتے ہیں۔ اس کا رائتہ اور حلوہ بھی تیار کیا جاتا ہے' جو انتہائی زود ہضم ہوتا ہے۔ ■



# مرغی کو بغیر دھوئے استعمال کریں

## مرغی کا گوشت دھونے سے صحت کو نقصان پہنچانے والے جرثومے یا زہریلے مادے پھیل کر فوڈ پوائزنگ کا سبب بن سکتے ہیں

کیا آپ نے کبھی مرغی کا گوشت بغیر دھوئے پکایا ہے؟ میرا خیال ہے کہ 99 فیصد لوگوں کا جواب انکار میں ہوگا' تاہم برطانیہ میں خوراک کے معیار پر نظر رکھنے والی حکومتی تنظیم نے خبردار کیا ہے کہ تازہ مرغی کے گوشت کو نہ دھوئیں کیونکہ دھلی ہوئی مرغی سے فوڈ پوائزنگ کا خطرہ پیدا ہوتا ہے۔

فوڈ اسٹینڈرڈ ایجنسی نے لوگوں کو مشورہ دیتے ہوئے کہا کہ زیادہ تر لوگوں کو اس بات کا اندازہ نہیں ہے کہ مرغی کا گوشت دھونے سے صحت کو نقصان پہنچانے والے جرثومے یا زہریلے مادے پھیلتے ہیں' جن سے فوڈ پوائزنگ ہوسکتی ہے۔ برطانیہ میں ہر سال 280,000 افراد فوڈ پوائزنگ کا شکار ہوتے ہیں اور ''کیمپی لوبیکٹر یا (campylo bactera)'' سے پھیلنے والا فوڈ پوائزن برطانیہ میں سب سے زیادہ عام ہے جبکہ صرف ایک تہائی افراد اس کی وجوہات سے آگاہ ہیں۔ تنظیم کی جانب سے واضح کیا گیا ہے کہ کچی مرغی دھوتے ہوئے آلودہ پانی کی اڑنے والی چھینٹوں سے ہاتھ' کپڑے اور کھانا پکانے کے برتنوں سمیت کام کی جگہ پر مذکورہ جراثیم پھیل سکتے ہیں۔

ماہرین کا کہنا ہے کہ لوگوں کے نزدیک مرغی دھونے کا سب سے اہم مقصد اسے گندگی' دھول مٹی اور جراثیم سے پاک کرنا ہوتا ہے' یا پھر لوگ مرغی پکانے سے پہلے اس لئے دھوتے ہیں کیونکہ انہوں نے لوگوں کو ایسا ہی کرتے دیکھا ہے۔

فوڈ اسٹینڈرڈ ایجنسی سے وابستہ کیتھرین براؤن نے کہا ہے کہ مرغی دھونا اس لحاظ سے بھی غیر ضروری ہے کیونکہ مرغی میں موجود جراثیم پکانے کے دوران خود بخود مر جاتے ہیں۔

فوڈ اسٹینڈرڈ ایجنسی کی آن لائن جائزہ رپورٹ میں حصہ لینے والے 7,000 برطانوی شہریوں میں سے 44 فیصد نے بتایا کہ وہ مرغی پکانے سے پہلے اسے اچھی طرح سے دھوتے ہیں۔

رپورٹ کے مطابق 90 فیصد افراد نے بتایا کہ وہ جانتے ہیں کہ جانوروں سے حاصل ہونے والی غذائیں فوڈ پوائزنگ کا سب سے بڑا خطرہ ہیں اور ان میں چھپے ہوئے جراثیم ''سالمونیا'' اور ''ای کولائی'' کے بارے میں انہوں نے پہلے سے سن رکھا ہے' جن سے فوڈ پوائزنگ ہوسکتی ہے۔ لیکن کیمپی لو نامی جراثیم کے حوالے سے صرف 28 فیصد لوگ ہی آگاہ تھے۔

برطانیہ بھر میں زیادہ تر فوڈ پوائزنگ کے واقعات آلودہ پولٹری کی وجہ سے ہوتے ہیں' جس کی علامات میں اسہال' پیٹ کا درد' بخار اور بیمار محسوس کرنا شامل ہے۔ اس بیماری میں عام طور پر لوگ چند دنوں میں ہی صحت یاب ہوجاتے ہیں۔ لیکن بعض اوقات فوڈ پوائزنگ سنگین شکل اختیار کرسکتی ہے' جس سے طویل مدتی صحت کے مسائل' آنتوں کے مسائل اور اعصابی نظام شدید متاثر ہونے کا خطرہ ہوتا ہے' خاص طور پر 5 برس سے کم عمر بچوں اور معمر افراد کے لئے اس بیماری کی شدید نوعیت جان لیوا بھی ثابت ہوسکتی ہے۔

فوڈ اسٹینڈرڈ ایجنسی کی چیف ایگزیکٹو کیتھرین براؤن نے کہا کہ اگرچہ لوگ کچی مرغی کے گوشت کو چھونے سے پہلے ہاتھ دھونا اور مرغی دیر تک پکانے کے حوالے سے ہدایات پر عمل کرتے ہیں' لیکن اس سروے میں ایک بات یہ بھی سامنے آئی ہے کہ مرغی پکانے سے قبل اسے اچھی طرح سے دھونا بھی لوگوں کے معمول کا حصہ ہے۔

انہوں نے کہا کہ تنظیم کی نئی ہدایات کا مقصد لوگوں میں ''کیمپی لو'' نامی جرثومے سے بچاؤ اور آلودگی کے نتیجے میں پیدا ہونے والے خطرات سے متعلق آگاہی فراہم کرنا ہے۔ اسی لئے لوگوں کو مرغی دھونے سے منع کرنے کی ہدایات جاری کی گئی ہیں۔ ■



# مونگ کی دال، ایک سپر غذا

یہ دال لاکھوں افراد کو تندرست رکھنے میں اپنا کردار ادا کر رہی ہے کیوں کہ یہ نہ صرف ہاضم بلکہ غذائیت سے بھرپور بھی ہے

ممکن ہے آپ کو مونگ کی دال پسند نہ ہو لیکن برِ عظیم پاک و ہند کے لاکھوں باشندوں کا یہ من بھاتا کھانا ہے۔ سنہرے رنگ کی مالک مونگ کی دال بالخصوص بھارت اور پاکستان میں نہایت مقبول ہے۔ کسی وقت میں غریبوں کے کھانوں سے منسوب کی جانے والی مونگ کی دال آج دالوں میں سب سے زیادہ گراں قدر ہو چلی ہے۔

مونگ کی دال کا آبائی وطن شام ہے جہاں اسے 8 ہزار سال سے اُگایا جا رہا ہے۔ دال ایک چھوٹی سی جھاڑی کے بیج ہوتے ہیں جو بہت سے جنوبی ایشیائی ممالک کی ثقافتی غذاؤں کا حصہ ہے۔ یہ دال میٹھے ذائقے کی حامل ہوتی ہے۔ مونگ کی دال سبزیوں بالخصوص میٹھی سبزیوں جیسے کہ کدو، زوکینی اور گاجروں کے ہمراہ بے حد مزیدار لگتی ہے۔ مونگ کی دال ایک شاندار سائیڈ ڈش، سوپ اور پیوری ہو سکتی ہے۔

مونگ کی دال لاکھوں افراد کو تندرست رکھنے میں زبردست کردار ادا کر رہی ہے کیوں کہ یہ نہ صرف ہاضم ہے بلکہ غذائیت سے بھرپور بھی ہے۔ 100 گرام مونگ کی دال میں 152 حرارے، 0.4 گرام چکنائی، 3 ملی گرام سوڈیم، 25 گرام نشاستے، 10 گرام غذائی ریشے اور 12 گرام لحمیات پائے جاتے ہیں۔

مونگ کی دال ان گنت فوائد کی حامل ہے۔ 3 ہفتے تک خوراک میں مونگ کی دال شامل رکھنے سے بال گرنا بند ہو جائیں گے۔ مونگ کی دال کے جزو میں کافی مقدار میں حیاتین اے، بی، سی اور ای موجود ہوتے ہیں۔ اس کے علاوہ اس میں کیلشیم، فولاد، میگنیشیم، فاسفورس، جست اور پوٹاشیم جیسے معدنیات بھی وافر مقدار میں ہوتے ہیں۔ اس میں بڑی مقدار میں غیر تکسیدی اجزا بھی پائے جاتے ہیں۔ اس میں چربی کا مواد بہت کم ہوتا ہے جس سے وزن کم کرنے میں مدد ملتی ہے۔ یہ لحمیات اور ریشے کے حصول کا بڑا ذریعہ ہیں جو خون کے نظام میں کولیسٹرول کی سطح کو کم کرنے میں مدد دیتا ہے۔ ذیابیطس کے مریضوں کے لیے انہیں انتہائی مفید قرار دیا جاتا ہے۔

مونگ کی دال گرمی میں معتدل ہے۔ مونگ کی دال کھانے میں ہلکی ہوتی ہے جو جسم کو صحت بخشتی ہے، مقوی ہے جو دل، خون، گوشت اور طاقت کا اضافہ کرتی ہے۔ ہلکی غذا ہونے کی وجہ سے اسے بیماروں کے لیے نہایت مفید سمجھا جاتا ہے۔

مونگ کی دال، جو سوپ بنانے کے حوالے سے معروف ہے۔ مونگ دال کے سوپ میں ٹماٹر، پیاز اور مکھن پر دال کر پکائیں تو یہ کم حراروں پر مشتمل مکمل غذا ہے۔

مونگ کی دال میں ریشے کی بڑی مقدار پائی جاتی ہے جو نظامِ ہضم کو بہتر بناتی ہے۔

مونگ دال ایک متوازن غذا کے لیے ایک بہترین اور متناسب غذا ہے۔

مونگ کی دال نشاستے، ریشے، لحمیات اور فولک ایسڈ کے حصول کا بڑا ذریعہ ہیں جس کی وجہ سے کم حراروں کے باوجود غذائیت سے بھرپور خوراک حاصل ہوتی ہے۔

چھلکوں والی مونگ کی دال کا تسلسل سے استعمال کولیسٹرول کو قابو میں رکھتا ہے۔ ایک حالیہ تحقیق کہتی ہے کہ ریشے سے بھرپور یہ دال انسولین کے خلاف مزاحمت کر کے خون کی شکر کو قابو میں رکھتی ہے۔ ■

# بالوں کو گرنے سے بچائیں

## قدرتی اشیاء سے گرتے ہوئے بالوں کا علاج کریں' حفاظتی اقدامات بھی ضروری ہیں

مشرق ہو یا مغرب' گھنے اور لمبے بال خوبصورتی کی علامت سمجھے جاتے ہیں۔ بال لمبے ہوں یا چھوٹے اُن کی حفاظت بہت ضروری ہے۔ جھڑتے ہوئے بال نہ صرف شخصیت کو متاثر کرتے ہیں بلکہ پریشانی میں مبتلا بھی کردیتے ہیں۔ بال اگر موروثی طور پر یا طویل عمری کی وجہ سے گر رہے ہوں تو لاعلاج تصور کئے جاتے ہیں لیکن اگر بیماری کی وجہ سے یہ صورت پیش ہو تو اس کا علاج ممکن ہے کیوں کہ مرض اور کمزوری دُور ہونے پر بال دوبارہ نکل سکتے ہیں۔

اگر آپ کے بال گر رہے ہیں تو غذا میں دودھ' بالائی' انڈے کی زردی اور کلیجی' تازہ سبزیوں خصوصاً بند گوبھی' گاجر' ٹماٹر' پالک اور سلاد کا کثرت سے استعمال بڑھائیں۔ اگر سر میں خشکی پیدا ہو جائے یا جلدی امراض کے نتیجے میں بال گر رہے ہوں تو ریٹھے پانی میں بھگو کر اس پانی سے اپنے بال دھوئیں' پھر اچھی طرح سے کنگھی کر کے تیل لگالیں۔ گرتے بالوں کے لئے انڈے کی زردی یا پھر سرسوں کا تیل لگائیں۔ ماش کی دال پانی میں بھگو دیں اور پھر اس میں ہم وزن بیری کے پتے باریک پیس کر سر پر اچھی طرح سے لگائیں اور پھر 15 منٹ کے بعد سر دھولیں۔ سیکا کائی' ماش کی دال اور میتھی کے دانے چٹنی کی طرح پیس لیں۔ اس آمیزے سے بال دھونے سے بال نہ صرف جھڑنا رک جائیں گے بلکہ ان میں سیاہی بھی آجائے گی۔

گرتے ہوئے بالوں کو روکنے کے لئے تھوڑے سے خشک آملے لوہے کے برتن میں ڈال کر پانی ڈالیں اور اسے ایک دن تک بھیگنے دیں' دوسرے دن اس پانی سے بال دھوئیں۔ اگر بالوں کے گرنے کی وجہ خشکی ہو تو دہی میں تھوڑا سا تیل ڈال کر سر پر خوب ملیں اور پھر ½ گھنٹے کے بعد نیم گرم پانی سے بال دھولیں۔ اس کے علاوہ نہانے سے پہلے بالوں کی جڑوں اور سر دھونے کے پانی میں لیموں کا رس ڈالنے سے بھی فائدہ ہوتا ہے۔ بال دھونے کے لئے قدرتی اجزاء مثلاً آملہ' سیکا کائی اور میتھی دانہ پر انحصار کریں۔

سرسوں کی کھلی بھگو کر چھان لیں اور پھر اس کے پانی سے بال دھوئیں' بال نرم و ملائم رہیں گے۔ خشک بالوں میں ہفتے میں ایک بار زیتون کے تیل میں 2 حصے لیموں کا رس اور تیل ایک حصہ ملا کر اچھی طرح سے سر کی مالش کریں اور ایک گھنٹے کے بعد سر دھولیں۔ خشک بالوں کو صابن سے دھونے سے گریز کریں۔

گرتے بالوں کی روک تھام کے لئے چند حفاظتی اقدامات ضروری ہیں جیسے کہ ہلکے شیمپو کا استعمال' بالوں کو رنگنے سے گریز' ہیئر ڈرائیر کا کم استعمال' متوازن غذا کا استعمال' بھرپور نیند' بالوں کی تیز دھوپ اور سخت سردی سے حفاظت اور بال دھونے کے لئے نیم گرم یا ٹھنڈے پانی کا استعمال۔ بال سلجھانے کے 5 منٹ بعد تک کنگھی کریں' اس سے جلد میں دورانِ خون تیز ہوتا ہے' بالوں میں چمک پیدا ہوتی ہے اور بال مضبوط ہوتے ہیں۔ بال ڈھیلے باندھیں تاکہ ہوا اور دھوپ آسانی سے سر کی جلد تک پہنچ سکے' دن میں کم از کم 2 مرتبہ کنگھی کریں' کھانا کھانے کے بعد بالوں میں کنگھی کرنا بہت فائدہ مند ہے۔ کنگھی کا انتخاب کرتے وقت انتہائی احتیاط سے کام لیں کیوں کہ سخت دندانے والی کنگھی بالوں کی جڑیں متاثر کرتی ہے' ٹوٹے ہوئے دندانوں کی کنگھی کبھی نہ استعمال کیجئے۔ دوسرے کی استعمال شدہ کنگھی استعمال کرنے سے پرہیز کریں۔ سر دھونے کے لئے ٹھنڈا پانی استعمال کریں' البتہ سردی کے موسم میں ہلکے گرم پانی سے سر دھوئیں' تیز گرم پانی سے کبھی سر نہ دھوئیں' اس سے سر میں خشکی پیدا ہوتی ہے۔ بالوں کی جڑیں کمزور ہونے کی وجہ سے بال گرنے لگتے ہیں۔ نہانے سے پہلے بالوں میں تیل لگالیں' اس سے بالوں کی جڑیں مضبوط ہو جاتی ہیں۔ بازاری خوشبودار تیلوں کے بجائے ناریل یا سرسوں کا خالص تیل استعمال کریں۔ کبھی کبھی نیم گرم پانی میں تھوڑا سا سرکہ اور لیموں کا عرق ملا کر اس سے سر دھوئیں۔ ■



# مصالحہ ٹپس

☆ انڈوں کو محفوظ رکھنا ہے تو انڈوں کو پسے ہوئے نمک میں ملا کر رکھ دیجئے۔ اس طرح انڈے زیادہ دنوں تک خراب نہیں ہوں گے۔ علاوہ ازیں گرم پگھلے ہوئے موم میں انڈوں کو ڈبو کر نکال لیجئے پھر سرد جگہ پر محفوظ رکھئے تو انڈے کئی ماہ تک خراب نہیں ہوں گے۔

☆ پکانے کے دوران بعض اوقات آلو بالکل نرم ہو کر ٹوٹ جاتے ہیں۔ اس عمل سے بچنے کے لئے آلوؤں کو چھیل کر درمیان سے کاٹیں اور نمک لگا کر رکھ دیں' تقریباً 15 منٹ بعد ان کو دھو کر دیگچی میں ڈال دیں۔

☆ پیاز کاٹتے وقت آنکھوں سے پانی جاری ہو جاتا ہے کیونکہ پیاز میں ایک قسم کا تیزاب پایا جاتا ہے۔ اس سے بچنے کے لئے پیاز کے چھلکے اُتاریں اور اس کے 2 ٹکڑے کاٹ کر تھوڑی دیر پانی میں بھگو دیجئے اس کے بعد پیاز کاٹیں تو کاٹتے وقت آنکھوں سے پانی جاری نہیں ہوگا۔

☆ اگر مرچیں پیسنے یا ہری مرچیں کاٹنے سے ہاتھوں میں جلن پیدا ہو جاتی ہے تو تھوڑا سا نیل پانی میں ملا کر اس پانی سے ہاتھوں کو دھو ڈالیں' جلن دُور ہو جائے گی۔ علاوہ ازیں تھوڑے سے پانی میں تھوڑا سا گُڑ ملائیں اور اس پانی کو اپنے ہاتھوں پر ملیں۔ اس سے بھی جلن کا احساس جاتا رہے گا۔

☆ اگر آپ کو شک ہو جائے کہ کھانے میں کوئی زہریلی چیز پڑ گئی ہے تو چمچے میں تھوڑا سا پکا ہوا کھانا لے کر اسے آگ میں ڈال دیجئے۔ اگر نیلے رنگ کے شعلے نکلیں تو سمجھ لیجئے کہ کھانا زہریلا ہو گیا ہے۔

☆ لیموں سے زیادہ رس حاصل کرنے کے لئے انہیں تھوڑی دیر کے لئے گرم پانی میں ڈبو لیں' پھر کاٹ کر نچوڑیں تو زیادہ رس نکلے گا۔

☆ کھانے کی جن چیزوں سے خمیر اُٹھ سکتا ہے انہیں اُونچی جگہ پر نہ رکھئے۔ اس طرح خمیر جلد پیدا نہیں ہوتا۔

☆ اچار خراب ہو رہا ہو یا خراب ہونے کا اندیشہ ہو تو اس میں لیموں کا رس یا سرکہ نچوڑیں اور مہینوں تک اچار کھائیں۔

☆ ٹماٹروں کے سرے پر تھوڑا سا موم لگا دیجئے' اس عمل سے ٹماٹر کئی دنوں تک تازہ حالت میں رہیں گے۔ اس کے علاوہ پانی میں نمک گھول کر ٹماٹر اس میں ڈال دیں' اس سے بھی ٹماٹر کافی دنوں تک تازہ اور سخت رہیں گے۔

☆ مچھلی کی بدبُو دُور کرنے کے لئے مچھلی کے ٹکڑوں کو لیموں کے عرق سے رگڑ کر دھوئیں۔

☆ دہی کو اگر جلدی جمانا مقصود ہو تو دودھ میں ذرا سا ٹارٹرک ایسڈ ڈال دیجئے۔ دہی بہت جلد جم جائے گا۔





# وہمی ہے دنیا ساری!

مشرق ہو یا مغرب، ہر جگہ توہمات پائے جاتے ہیں

نیر رباب

یہ بات پورے یقین سے کہی جا سکتی ہے کہ دنیا بھر میں کسی سے بھی پوچھیں کہ جناب کیا آپ کے گھرانے میں بھی کوئی ایسی رسم ہے جس کو سب آنکھ بند کر کے مانتے ہیں اور اس کا ہونا اچھائی یا بُرائی میں لیا جاتا ہے تو ہر ایک کا جواب ہاں میں ہوگا۔ اس لئے اس بات کو بھی آسانی سے تسلیم کیا جا سکتا ہے کہ "وہمی ہے دنیا ساری" اور اس وہم کا شکار صرف ہم پاکستانی یا ایشیائی ہی نہیں ہیں بلکہ امریکہ اور یورپ میں بھی ہم جیسا ہی حال ہے تو پھر چلتے ہیں دنیا کی سیر کو اور دیکھتے ہیں کہ کون کہاں کس وہم کا شکار ہے اور توہم پرستی میں کس نے پیچھے چھوڑ دیا ہے کس کو!!!!

آج کل پاکستان میں ہم سب ہی بارش کی دعائیں مانگ رہے ہیں۔ بادل آتے ہیں اور چلے جاتے ہیں مگر اسکاٹ لینڈ میں کتا مسلسل گھاس کھاتا رہے تو اس کا مطلب بہت سے لوگ یہ لیتے ہیں کے بارش ہونے والی ہے۔ اس سلسلے میں مزیدار بات یہ ہے کے اگر پالتو کتا گھاس کھا رہا ہے اور اس کا مالک یہ نہیں چاہتا کہ بارش ہو تو مالک اسے گھاس کھانے سے منع کرتا ہے اور اس کی توجہ کسی اور جانب لگانے کی کوشش کرتا ہے۔ اب ہم یہی کہہ سکتے ہیں کہ جن کے گھروں میں موجود ہیں پالتو کتے' وہ انہیں گھاس کھلانا شروع کر دیں تو شاید کراچی میں بھی بارش ہو جائے۔



انگریزوں کا مشہور تہوار ہے گڈ فرائیڈے اور اس دن اکثر انگریز اپنے بال ضرور کٹواتے ہیں یعنی ہو جاتی ہے حجاموں کی چاندی کیونکہ ان کے مطابق اس دن بال کاٹنے سے سارا سال سر میں درد نہیں ہوتا' واہ بھئی! اسے کہتے ہیں سال بھر کا کم قیمت علاج!

بُری نظر ایک ایسی چیز ہے جس پر سب یقین کرتے ہیں' دنیا کا کوئی ملک ہو یا کوئی ثقافت' اس میں بُری نظر بھی موجود ہے اور اس کا توڑ بھی سب جانتے ہیں اور عمل کرتے ہیں' ہمارے یہاں بھی کوئی اچھا لگ رہا ہو تو نظر لگ جاتی ہے' کسی کی پروموشن ہوئی تو نظر لگ گئی اور اس کے توڑ کے لئے کئی طریقے بھی استعمال ہوتے ہیں جیسے سات ثابت سرخ مرچیں سات دفعہ گھما کر جلانا' سفید کپڑے سے نظر اُتارنا۔ مرچیں یا کپڑا جلنے پر تیز بُو کا نہ آنا اس بات کی نشانی ہے کہ سخت نظر لگی تھی۔ ایران میں انڈے سے نظر اُتاری جاتی ہے' وہاں پر انڈے کو سیدھا پکڑ کر دبایا جاتا ہے اور ہر بار کسی ایک شخص کا نام لیا جاتا ہے' جس شخص کے نام پر انڈا ٹوٹ جائے' مان لیا جاتا ہے کہ اسی نے نظر لگائی ہے اور آئندہ اس شخص سے ذرا دُور رہنے کو کہا جاتا ہے۔ انگریز تو اپنے گھر کے دروازے پر ہی گھوڑے کی نال لگا دیتے ہیں تاکہ پورا گھر بُری نظر سے بچا رہے۔ روس کے لوگ ہزاروں سال سے بُری نظر سے بچنے کے لئے بائیں جانب منہ کر کے تین بار تھوکتے ہیں اور تین بار کسی لکڑی کی چیز کو ہاتھ لگاتے ہیں۔ ایسا کرتے تو پاکستان میں بھی لوگ نظر آتے ہیں۔ ہمارے پڑوسی ملک ترکی میں بھی نظر بد کا عقیدہ بہت مضبوط ہے وہاں پر نظر بونچک (nazar boncuk) ہر گھر' دفتر' گاڑی میں لٹکا ہوا نظر آتا ہے۔ ترکی میں آنے والے سیاح بھی اپنے ساتھ نظر بونچک لے کر جاتے ہیں۔ اس کے علاوہ اٹلی اور امریکہ میں بری نظر سے بچنے کے لئے ایک چھوٹا سا سینگ لاکٹ بنا کر پہنا جاتا ہے جسے کورنو (corno) کہتے ہیں۔

ہر گھر کی رونق ہوتے ہیں چھوٹے بچے۔ چھوٹے بچوں کے بارے میں بھی ہمارے یہاں عجیب عجیب توہمات اور رسمیں پائی جاتی ہیں مثلاً بچے کے تکیے کے نیچے چھری رکھ دی جائے تو بچہ نیند میں نہیں ڈرتا۔ پیدائش کے وقت بچے کو دادا دادی یا نانا نانی کے پُرانے کپڑوں پہنائے جائیں تو بچے کی عمر بھی لمبی ہوتی ہے جبکہ فلپائن میں لوگوں کا ماننا ہے کہ پیدائش کے وقت بچے کو پُرانے کپڑوں میں لپیٹا جائے تو اس کی قسمت زیادہ اچھی ہو جاتی ہے۔ انگلینڈ کے نارتھ یارک شائر میں یہ رسم آج بھی ہے کہ جب بچے کو پہلی بار دیکھنے جائیں تو اس کے ہاتھ میں ایک چاندی کا سکہ ضرور رکھیں۔ برطانیہ میں مانا جاتا ہے کہ جب اسپتال سے بچے کو لے کر آئیں تو بچے کو گھر کے تین چکر ضرور لگوائیں' اس طرح بچے کے پیٹ میں درد نہیں ہوتا۔ اسی برطانیہ میں' بزرگ ہوں یا نوجوان اُن کا یہ بھی ماننا ہے کہ بچے کو دانت نکلنے میں تکلیف ہو تو ماں کو چاہئے کہ اپنی شادی کی سونے کی انگوٹھی آہستہ آہستہ بچے کے مسوڑھوں پر ملے' اس طرح تکلیف کم ہو جاتی ہے۔

جب بات چلی ہے گھر کی رونق کی تو پھر کیوں نہ کچھ گھر کی باتیں بھی ہو جائیں۔ پاکستان ہو یا امریکہ اپنے گھر کے معاملے میں سب ہی حساس ہوتے ہیں اور سب ہی یہ چاہتے ہیں کہ ان کا گھر خوشی اور خوشحالی کی تصویر بنا رہے۔ اسی لئے پاکستان میں جب گھر کی بنیادیں کھودی جاتی ہیں تو قربانی کی جاتی ہے اور بکرے کا خون ڈالا جاتا ہے' فلپائن میں مرغے کا خون ڈالا جاتا ہے اور کچھ سکے بھی ڈال دیئے جاتے ہیں کہ گھر میں ہمیشہ خوشحالی رہے۔ اسی طرح امریکہ میں جب نئے گھر میں جاتے ہیں تو ہر کمرے میں تھوڑا تھوڑا نمک چھڑکتے ہیں تاکہ گھر بدروحوں سے محفوظ رہے' ڈرائنگ روم میں سکے بکھیرتے ہیں کہ گھر دولت سے بھرا رہے اور پہلی بار داخل ہوتے وقت چاول لے کر داخل ہوتے ہیں تاکہ گھر میں کبھی کوئی بھوکا نہ رہے۔ انڈیا میں بھی جب کوئی گھر خالی کرتا ہے تو اس میں تھوڑے چاول' نمک اور جھاڑو چھوڑ جاتا ہے تاکہ خالی رہنے کے دوران بدروحیں گھر پر قبضہ نہ کرلیں۔ برطانیہ میں بھی یہی مانا جاتا ہے کہ نئے گھر میں نئی جھاڑو خریدی جائے اور پُرانی جھاڑو پُرانے گھر میں چھوڑ دی جائے۔ انڈیا اور پاکستان میں اس بات کا بہت خیال رکھا جاتا ہے کہ جب کسی کے گھر میں داخل ہوں تو پہلے سیدھا پاؤں اندر رکھو اور پھر اُلٹا۔ اس طرح داخل ہونے سے خیر و برکت میں اضافہ ہوتا ہے۔

یہ دنیا جتنی رنگین اور حسین ہے اتنے ہی رنگین اور معصوم توہمات اور عقیدوں سے بھی بھری ہوئی ہے۔ یہ توہمات معصوم ہوں تو رونق بخشتے ہیں اور نہ ہوں تو خطرناک رسم و رواج کی شکل دھار لیتے ہیں' لیکن دنیا گھوم کر پتہ یہ چلا کہ ہم کتنا بھی پڑھ لکھ جائیں' کتنے ماڈرن ہو جائیں یہ چھوٹی چھوٹی باتیں ہمارے ساتھ ساتھ چلتی ہیں اور نسل در نسل منتقل ہوتی ہیں اور کوئی بھی کسی ایسے عقیدے کی صداقت کے حوالے سے جاننے کی کوشش بھی نہیں کرتا جس کا کرنا کئی سال کی بدقسمتی یا نقصان کی پیش گوئی کرتا ہو' تو بھائی وہمی ہے دنیا ساری۔ اس لئے مزے مزے کی وہم کہانیاں چلتی رہیں گی اور ہم آپ کو بتاتے رہیں گے کہ کس کس طرح سے وہمی ہے دنیا ساری! ■



# ٹوٹکے



## تلی ہوئی پیاز فریز کرنے کے لیے

اگر تلی ہوئی پیاز کو محفوظ کرنا ہے تو پہلے پیاز کو کاٹیں' ٹھنڈے تیل میں پیاز ڈالیں اور اسٹیل کے چمچے سے چلاتے ہوئے سنہری کریں۔ اسے اخبار پر پھیلائیں اور ایک چٹکی نمک چھڑک دیں۔ اسے ہاتھ سے چوُرا کر کے اسے ڈیپ فریزر میں رکھ لیں۔



## خستہ کباب بنانے کے لیے

اگر کباب خستہ بنانے ہیں تو اس میں پکاتے وقت پیاز نہ ڈالیں بلکہ مصالحے میں باریک کٹی ہوئی پیاز شامل کریں۔ اس میں تھوڑا سا چاول کا آٹا اور ایک کھانے کا چمچہ دہی ملا کر ٹکیاں بنائیں۔ کباب انتہائی مزیدار اور خستہ بنیں گے۔



## تیزابیت سے نجات کے لیے

ناشتے سے پہلے ایک کھانے کے چمچے پانی میں ایک چنے کی دال کے برابر گُڑ کا ٹکڑا ڈالیں۔ اسے چولہے پر رکھیں' جیسے ہی گُڑ پگھلے اس میں گُڑ کے مساوی ادرک ڈال کر چولہے سے ہٹا لیں۔ اسے ٹھنڈا کریں اور صبح ناشتے سے پہلے اور رات سونے سے قبل استعمال کریں۔ چند ہی دنوں کے استعمال سے تیزابیت سے نجات حاصل ہو جائے گی۔ اس کے ساتھ اسپغول کی بھوسی کا استعمال بھی جاری رکھیں۔



## تھکن بھگانے کے لیے

اگر تھکن سوار ہو رہی ہو تو ½ بالٹی پانی میں ایک چائے کا چمچہ ہلدی ملا کر جسم کو دھولیں۔ اس کے بعد ایک مگے میں پانی لے کر تھوڑا سا یوڈی کلون ملا کر جسم پر ڈال لیں' ساری تھکن بھاگ جائے گی۔



## انڈے سے تلی چیزوں کے لیے

انڈے کو جب بھی پھینٹیں اس میں ایک چائے کا چمچہ دودھ اور ¼ چائے کا چمچہ بیسن شامل کریں۔ اس انڈے میں لپیٹ کر تلنے والی چیزیں بیک کی ہوئی محسوس ہوتی ہیں اور انڈہ بھی محفوظ رہے گا۔



## مٹر کے دانے محفوظ کرنے کے لیے

5 کلو مٹر کے دانے چھیل لیں۔ ایک دیگچی میں پانی اُبالیں' اس میں مٹر' ایک چائے کا چمچہ سرکہ اور ایک چائے کا چمچہ چینی ڈال کر مٹر کو فوراً چھان لیں اور اسے تھیلی میں بھر کر رکھ لیں۔ اس انداز میں محفوظ کیے گئے مٹر 6 مہینے تک تازہ محسوس ہوں گے۔

